**جملے:**

(۱) اِشْتَرَى الْفَلَّاحُ الْقُطْنَ
(۲) سَقَى الْفَلَّاحُ الْقُطْنَ
(۳) جَنَى الْفَلَّاحُ الْقُطْنَ
(۴) بَاعَ الْفَلَّاحُ الْقُطْنَ فِي السُّوْقِ
(۵) زَرَعَ الْفَلَّاحُ الْقُطْنَ

## (۸) تمرین في اعراب (اعراب کے بارے میں مشق)

(أ) نموذج (نمونہ)

(۱) حَمَلَ الْجَمَلُ الْحَطَبَ

حَمَلَ ...... فِعْلٌ ماضٍ
اَلْجَمَلُ ...... فَاعِلٌ مرفوعٌ
اَلْحَطَبَ مفعولٌ منصوبٌ

(۲) يَأْكُلُ الذِّئْبُ الشَّاةَ

يَأْكُلُ ...... فِعْلٌ مُضَارِعٌ
الذِّئْبُ ...... فَاعِلٌ مَرْفُوعٌ
الشَّاةَ ...... مَفْعُوْلٌ مَنْصُوبٌ

(ب) اَعْرِبِ الْجُمْلَتَيْنِ الْآتِيَتَيْنِ

آنے والے جملوں کا اعراب بتائیں۔

(۱) صَادَ الْغُلَامُ سَمَكَةً
(۲) تَجْمَعُ الْبِنْتُ الْأَزْهَارَ

## حل:

صَادَ فعل ماضی الغلام فاعل مرفوع سمکہ مفعول بہ منصوب ہے،
تجمع فعل مضارع البحت فاعل مرفوع الازھار مفعول بہ منصوب ہے۔

# اَلْمُوَازَنَةُ بَيْنَ الْفَاعِلِ وَالْمَفْعُوْلِ بِهٖ

## (فاعل اور مفعول بہ کے درمیان موازنہ)

## اَلْاَمْثِلَةُ (مثالیں)

(۱) يَجُرُّ الْحِصَانُ الْعَاجِلَةَ — گھوڑا گاڑی کھینچتا ہے۔
(۲) قَطَفَ الْغُلَامُ الزَّهْرَةَ — غلام نے پھول توڑا۔
(۳) رَبَطَتْ فَاطِمَةُ الْجَدْيَ — فاطمہ نے بکری کا بچہ باندھا۔
(۴) يَسْقِي الْفَلَّاحُ الزَّرْعَ — کسان کھیتی کو پانی دیتا ہے۔
(۵) قَذَفَ الّاعِبُ الْكُرَةَ — کھلاڑی نے گیند پھینکا۔
(۶) حَبَسَ الشُّرْطِيُّ اللِّصَّ — سپاہی نے چور کو قید کیا۔

## النتائج: (نتائج)

عَرَفْنَا مِمَّا مَضٰى وَنَعْرِفُ مِنْ تَأَمُّلِ الْاَمْثِلَةِ السَّابِقَةِ مَا يَأْتِي

ہم جان چکے جو کچھ گزرا اور جانتے ہیں گذشتہ مثالوں میں غور وفکر کرنے سے جو کچھ آتا ہے۔

(۱) اَنَّ كُلَّ فَاعِلٍ وَكُلَّ مَفْعُوْلٍ بِهٖ اِسْمٌ — ہر فاعل اور ہر مفعول بہ اسم ہوتا ہے۔
(۲) اَنَّ الْفَاعِلَ هُوَ الَّذِي صَدَرَ عَنْهُ الْفِعْلُ

فاعل وہ ہوتا ہے کہ جس سے فعل صادر ہو۔

(۳) اَنَّ الْمَفْعُوْلَ بِهٖ هُوَ الَّذِیْ وَقَعَ عَلَیْهِ الْفِعْلُ

مفعول وہ ہوتا ہے کہ جس پر فعل واقع ہو۔

(۴) اَنَّ الْفَاعِلَ آخِرُهٗ مَرْفُوْعٌ فاعل کا آخر مرفوع ہوتا ہے۔

(۵) اَنَّ الْمَفْعُوْلَ آخِرُهٗ منصوب=مفعول کا آخری منصوب ہوتا ہے۔



# اَلْمُبْتَدَاءُ وَالْخَبَرُ (مبتداء اور خبر کا بیان)

## اَلْاَمْثِلَةُ (مثالیں)

| | | |
|---|---|---|
| (۱) | اَلتُّفَاحَةُ حُلْوَةٌ | سیب میٹھا ہے۔ |
| (۲) | اَلصُّوْرَةُ جَمِيْلَةٌ | تصویر خوبصورت ہے۔ |
| (۳) | اَلْجَرْیُ مُفِيْدٌ | دوڑنا مفید ہے۔ |
| (۴) | اَلْقِطَارُ سَرِيْعٌ | ریل گاڑی تیز ہے۔ |
| (۵) | اَلنَّظَافَةُ وَاجِبَةٌ | صفائی ضروری ہے۔ |
| (۶) | اَلْاَرْضُ مُسْتَدِيْرَةٌ | زمین چکر لگاتی ہے۔ |

## اَلْبَحْثُ (تحقیق)

اَلْاَمْثِلَةُ السَّابِقَةُ كُلُّهَا جُمَلٌ، وَ كُلُّ جُمْلَةٍ مِنْهَا مُرَكَّبَةٌ مِنْ اِسْمَيْنِ وَالْاِسْمُ الْاَوَّلُ فِي كُلِّ جُمْلَةٍ هُوَ الَّذِي اِبْتَدَانَا بِهِ الْجُمْلَةَ فَهُوَ لِذٰلِكَ يُسَمَّى "مُبْتَدَاءً" وَ اِذَا وَضَعْنَا اِصْبَعَنَا عَلَى الْاِسْمِ الثَّانِي فِي كُلِّ جُمْلَةٍ فَاَخْفَيْنَاهُ عَنْ نَظْرِنَا وَ قَرَانَا هٰكَذَا۔ التُّفَاحَةُ، الصُّوْرَةُ، اَلْجَرْیُ، فَاِنَّنَا نَتَحَيَّرُ وَ نَسْأَلُ اَنْفُسَنَا مَاشَأْنُ التُّفَاحَةِ؟ وَ مَا شَأْنُ الصُّوْرَةِ؟ وَ مَا شَأْنُ الْجَرْیِ وَ لٰكِنَّا اِذَا رَفَعْنَا وَ قَرَأْنَا هٰكَذَا۔ اَلتُّفَاحَةُ حُلْوَةٌ، الصُّوْرَةُ جَمِيْلَةٌ، اَلْجَرْیُ مُفِيْدٌ، اِسْتَفَدْنَا فَائِدَةً تَامَّةً وَالَّذِي اَفَادَنَا هُوَ الْاِسْمُ الثَّانِي فِي كُلِّ جُمْلَةٍ۔ هُوَ الَّذِي اَخْبَرَنَا بِحَلَاوَةِ التُّفَاحَةِ، وَ جَمَالُ الصُّوْرَةِ وَ اِفَادَةُ الْجَرْیِ، وَ لِذٰلِكَ يُسَمَّى الْاِسْمُ الثَّانِي "خَبَرًا"۔

وَ اِذَا تَأَمَّلْنَا آخِرَ كُلِّ اِسْمٍ مِنَ الْاِسْمَيْنِ فِي جُمْلَةٍ مِنَ الْجُمَلِ السَّابِقَةِ وَجَدْنَاهُ مَرْفُوْعًا۔

گذشتہ تمام مثالیں جملے ہیں اوران میں سے ہر جملہ دواسموں سے مرکب ہے اور ہر جملے میں پہلا اسم وہ ہے کہ جس سے ہم نے جملہ کی ابتداء کی پس اسی وجہ سے اس کا نام مبتدا رکھا جاتا ہے اور جب ہم اپنی انگلی جملہ میں دوسرے اسم پر رکھتے ہیں پس اس کو اپنی نظر سے چھپا دیتے ہیں اور اس طرح پڑھتے ہیں التفاحة، الصورة، الجری بے شک ہم حیران ہوتے ہیں اور اپنے آپ سے سوال کرتے ہیں کہ سیب کا کیا حال ہے اور تصویر کا کیا حال ہے اور دوڑ کا کیا حال ہے اور لیکن جب ہم انگلی اٹھاتے ہیں تو اس طرح پڑھتے ہیں سیب میٹھا ہے۔ تصویر خوبصورت ہے اور دوڑنا مفید ہے۔ ہم مکمل فائدہ حاصل کر لیتے ہیں اور وہ چیز جو ہم کو فائدہ دیتی ہے وہ ہر جملہ میں دوسرا اسم ہے وہ ہم کو سیب کے میٹھے ہونے اور تصویر کے خوبصورت ہونے اور دوڑنے کے مفید ہونے کی خبر دیتا ہے اسی وجہ سے دوسرے اسم کا نام خبر رکھا جاتا ہے۔

اور جب ہم گذشتہ جملوں میں سے ہر ایک جملے میں دو اسموں میں سے ہر اسم کے آخر پر غور کرتے ہیں تو ہم ان کو مرفوع پاتے ہیں۔

## (۹) اَلْقَوَاعِدُ (قواعد)

اَلْمُبْتَدَاءُ اِسْمٌ مَرْفُوْعٌ فِي أَوَّلِ الْجُمْلَةِ

مبتداء وہ مرفوع اسم ہے جو جملہ کے شروع میں ہوتا ہے۔

(۱۰) اَلْخَبَرُ اِسْمٌ مَرْفُوْعٌ يَكُوْنُ مَعَ الْمُبْتَدَاءِ جُمْلَةً مُفِيْدَةً

خبر ایسا مرفوع اسم ہے جو مبتداء کے ساتھ مل کر جملہ مفید ہوتا ہے۔ (بناتا ہے)۔

## تمرینات (مشقیں)

### تمرین ۱ (مشق نمبر۱)

اِسْتَخْرِجْ كُلَّ مُبْتَدَاءٍ وَكُلَّ خَبَرٍ مِنَ الْجُمَلِ الآتِيَةِ۔

آنے والے جملوں میں سے ہر مبتداء اور خبر کو الگ الگ کریں۔

(۱) اَلدَّوَاةُ مَمْلُوْءَةٌ (۲) اَلْمِزَاجُ مُضِرٌّ (۳) اَلْمُعَلِّمُ حَاضِرٌ

(۴) اَلْهَوَآءُ مُتَجَدِّدٌ (۵) اَلتَّاجِرُ اَمِيْنٌ (۶) اَلْفَقِيْرُ مُحْتَاجٌ

(۷) اَلْحِذَاءُ جَدِيْدٌ (۸) اَلْحَدِيْقَةُ فَسِيْحَةٌ (۹) اَلشَّجَرَةُ مُثْمِرَةٌ

### حل

اَلْمُبْتَدَاءُ: اَلدَّوَاةُ، اَلْمِزَاجُ، اَلتَّاجِرُ، اَلْحَدِيْقَةُ، اَلْمُعَلِّمُ، اَلْفَقِيْرُ، اَلشَّجَرَةُ، اَلْهَوَآءُ، اَلْحِذَاءُ

اَلْخَبَرُ: مَمْلُوْئَةٌ، فَسِيْحَةٌ، مُضِرٌّ، اَمِيْنٌ، حَاضِرٌ، مُحْتَاجٌ، مُثْمِرَةٌ، مُتَجَدِّدٌ

### تمرین ۲ (مشق نمبر۲)

(۲) اِجْعَلْ كُلَّ اِسْمٍ مِنَ الْاَسْمَاءِ الآتِيَةِ مُبْتَدَاءً وَاَخْبِرْ عَنْهُ بِخَبَرٍ يُّنَاسِبُهُ

آنے والے اسماء کو مبتداء بنائیے اور ان میں سے ہر ایک کے مناسب خبر بنائیے۔

اَلثَّوْبُ، اَلدَّرَّاجَةُ، اَلسَّرِيْرُ، اَلْكِتَابُ، اَلْغُرْفَةُ، اَلزَّهْرَةُ، اَلْكُرْسِيُّ، اَلْحَرُّ

### حل:

اَلثَّوْبُ نَظِيْفٌ — اَلْكِتَابُ قَدِيْمٌ

اَلْغُرْفَةُ صَغِيْرَةٌ — اَلزَّهْرَةُ مَقْطُوْفَةٌ

اَلْكُرْسِيُّ مُرِيْحٌ — اَلْحَرُّ شَدِيْدٌ

اَلسَّرِيْرُ جَدِيْدٌ اَلدَّرَّاجَةُ قَدِيْمَةٌ

## تمرين ۳ (مشق نمبر۳)

اِجْعَلْ كُلَّ اِسْمٍ مِنَ الْاَسْمَاءِ الْآتِيَةِ خَبَرًا لِمُبْتَدَاءٍ يُنَاسِبُهُ

آنے والے اسماء میں سے ہر اسم کو ایسی مبتداء کی خبر بنایئے جو اس کے مناسب ہو۔

طَالِعٌ، صَغِيْرٌ، نَاعِمٌ، مَذْبُوْحَةٌ، عَلِيْلٌ، بَاكِيَةٌ، فَصِيْحٌ، لَامِعٌ

**حل:**

| | |
|---|---|
| اَلْهِلَالُ طَالِعٌ | اَلْوَلَدُ صَغِيْرٌ |
| اَلْبَقَرَةُ مَذْبُوْحَةٌ | اَلْبِنْتُ بَاكِيَةٌ |
| اَلنَّجْمُ لَامِعٌ | اَلْمُقَرِّرُ فَصِيْحٌ |
| اَلْمَرِيْضُ عَلِيْلٌ | اَلْحَرِيْرُ نَاعِمٌ |

## تمرين ۴ (مشق نمبر۴)

كَوِّنْ اَرْبَعَ جُمَلٍ مِنَ الْاَسْمَاءِ الْآتِيَةِ بِحَيْثُ تَضَعُ كُلَّ مُبْتَدَاءٍ مَعَ الْخُبُرِ الْمُنَاسِبِ لَهُ۔

آنے والے اسماء میں سے ہر اسم کو اس حیثیت سے رکھیں کہ اس کے مناسب مبتداء کے لیے خبر بن جائے۔

اَلْحَدِيْدُ، اَلْمِصْبَاحُ، اَلْمَطَرُ، اَلْحِصَانُ، غَزِيْرٌ، مَعْدَنٌ، صَاهِلٌ، مُنِيْرٌ

**حل:**

| | |
|---|---|
| اَلْحَدِيْدُ مَعْدَنٌ | اَلْمِصْبَاحُ مُنِيْرٌ |
| اَلْمَطَرُ غَزِيْرٌ | اَلْحِصَانُ صَاهِلٌ |

## تمرين ۵ (مشق نمبر ۵)

اِجْعَلْ كُلَّ فَاعِلٍ فِي الْجُمَلِ الآتِيَةِ مُبْتَدَاءً وَ اَخْبِرْ عَنْهُ بِاِسْمٍ يُؤَدِّيْ مَعْنَى الْفِعْلِ الَّذِيْ فِي جُمْلَتِهٖ

آنے والے جملوں میں سے ہر فاعل کو مبتداء بنا ہے اور ہر فعل کو خبر بنائیے کہ اس فعل کا ادا ہو رہا ہو۔

(۱) يَفْتَرِسُ النَّمِرُ (۲) يَحْضُرُ الْمُسَافِرُ

(۳) يَسْبَحُ السَّمَكُ (۴) تَنْضَجُ الْفَاكِهَةُ

(۵) يَشْتَدُّ الْحَرُّ (۶) يَنْدَمُ الْكَسْلَانُ

## حل:

(۱) اَلنَّمِرُ مُفْتَرِسٌ (۲) اَلْمُسَافِرُ حَاضِرٌ

(۳) اَلسَّمَكُ سَابِحٌ (۴) اَلْفَاكِهَةُ نَاضِجَةٌ

(۵) اَلْحَرُّ شَدِيْدٌ (۶) اَلْكَسْلَانُ نَادِمٌ

## تمرين ۶ (مشق نمبر ۶)

كَوِّنْ خَمْسَ جُمَلٍ كُلُّ جُمْلَةٍ مِنْهَا تَتَأَلَّفُ مِنْ مُبْتَدَاءٍ وَ خَبَرٍ۔

(۱) زَيْدٌ قَائِمٌ

(۲) اَلْاَرْضُ مُسْتَدِيْرَةٌ

(۳) زَيْنَبُ تَالِيَةٌ

(۴) اَلسَّمَاءُ سَاكِنٌ

(۵) اَلْكِتَابُ ضَخِيْمٌ

## تمرین ۷ (مشق نمبر ۷)

## تمرین فی الانشاء (لکھائی سے متعلق مشق)

۱۔ کَوِّنْ خَمْسَ جُمَلٍ فِی وَصْفِ الْمَاءِ بِحَیْثُ یَکُوْنُ لَفْظُ "اَلْمَاءِ" فِی کُلٍّ مِّنْهَا مُبْتَدأً

الماء (پانی) کے وصف میں پانچ جملے ایسے بنائیے کہ ہر ایک میں الماء (پانی) مبتداء بن جائے۔

(۱) اَلْمَاءُ نِعْمَةٌ مِنْ نِعَمِ اللّٰهِ

(۲) اَلْمَاءِ یَدْفَعُ الْعَطَشَ لِکُلِّ شَیءٍ

(۳) اَلْمَاءُ یُنْبِتُ النَّبَاةَ

(۴) اَلْمَاءُ یَخْرُجُ مِنْ تَحْتِ الْاَرْضِ

(۵) اَلْمَاءُ ضَرُوْرَةٌ لِکُلِّ حَیْوَانٍ

۲۔ کَوِّنْ خَمْسَ جُمَلٍ فِی وَصْفِ الدَّجَاجَةِ بِحَیْثُ یَکُوْنُ لَفْظُ الدَّجَاجَةِ" فِی کُلٍّ مِنْهَا مُبْتَدَاءً

پانچ جملے ایسے بنائیں جو کہ الدجاجة (مرغی) کے وصف کو بیان کریں اس حیثیت سے کہ الدجاجة مرغی ہر جملہ میں مبتداء ہو۔

(۱) اَلدَّجَاجَةُ حَیْوَانٌ حَلَالٌ

(۲) اَلدَّجَاجَةُ تَخَافُ مِنَ الْکَلْبِ

(۳) اَلدَّجَاجَةُ تَبِیْضُ

(۴) اَلدَّجَاجَةُ تَاکُلُ کُلَّ شَیءٍ

(۵) اَلدَّجَاجَةُ تَشْرَبُ الْمَاءُ

## ۸۔تمرین فی الاعراب (اعراب کے بارے میں مشق)

(أ) نموذج:۔نمونہ

الحُجْرَةُ نظيفه     حجرہ صاف ہے۔

الحجرة ...... مبتداء مرفوع     حجرہ مبتداء ہے اور مرفوع ہے۔

نظيفة ...... خبر مرفوع     نظیفہ خبر ہے اور مرفع ہے۔

(ب) اَعْرِبِ الْجُمْلَتَيْنِ الآتِيَتَيْنِ (آنے والے دو جملوں کے اعراب بتائیں)

(۱) اَلسَّيَارَةُ سَرِيْعَةٌ     (۲) اَلْقِطُّ أَلُوْفٌ

**حل:**

اَلسَّيَارَةُ مرفوع مبتدا اور سَرِيْعَةٌ مرفوع خبر ہے۔

اَلْقِطُّ مرفوع مبتداء اور أَلُوْفٌ مرفوع خبر ہے۔

☆☆☆

# اَلْجُمْلَةُ الْفِعْلِيَّةُ (جملہ فعلیہ کا بیان)

## اَلْاَمْثِلَةُ (مثالیں)

(۱) لَمَعَ الْبَرْقُ بجلی چمکی (۲) عَوَى الذِّئْبُ بھیڑیا بھونکا

(۳) يَسْقُطُ الثَّلْجُ برف گرتی ہے (۴) يَشْتَدُّ الْبَرْدُ سردی خوب پڑتی ہے

(۵) اِقْطِفِ الْوَرْدَةَ تو گلاب کا پھول توڑ (۶) خُذِ الْكِتَابَ تو کتاب پکڑ

## اَلْبَحْثُ (تحقیق)

نَعْرِفُ مِمَّا تَقَدَّمَ اَنَّ كُلَّ مِثَالٍ مِنَ الْاَمْثِلَةِ السَّابِقَةِ يُسَمَّى جُمْلَةً مُفِيْدَةً۔ لِاَنَّهُ تَرْكِيْبٌ يُفِيْدُ السَّامِعَ فَائِدَةً تَامَّةً۔ وَ اِذَا تَأَمَّلْنَا هٰذِهِ الْجُمَلَ وَجَدْنَا كُلَّ وَاحِدَةٍ مِنْهَا مُرَكَّبَةً مِنْ فِعْلٍ وَ فَاعِلٍ وَ لِاَنَّ كُلَّ جُمْلَةٍ مِنْ هٰذِهِ الْجُمَلِ مَبْدُوْءَةٌ بِفِعْلٍ، تُسَمّٰى جُمْلَةً فِعْلِيَّةً

یہ بات ہم پہچان چکے کہ جو کچھ گزشتہ مثالوں میں گزرا کہ بے شک ہر مثال کا نام جملہ مفیدہ ہے۔ اس لیے کہ وہ سامع کو ترکیب کا مکمل فائدہ دیتا ہے اور جب ہم ان جملوں میں غور کرتے ہیں تو ہم ان میں سے ہر ایک کو فعل اور فاعل سے مرکب پاتے ہیں اور وہ اس وجہ سے کہ ہر جملہ ان جملوں میں سے فعل سے شروع ہوتا ہے تو پس اسی لیے جملہ فعلیہ نام رکھا گیا ہے۔

## اَلْقَاعِدَةُ (قاعدہ)

(۱۱) كُلُّ جُمْلَةٍ تَتَرَكَّبُ مِنْ فِعْلٍ وَ فَاعِلٍ تُسَمّٰى جُمْلَةً فِعْلِيَّةً۔

ہر وہ جملہ جو فعل اور فاعل سے مرکب ہو اس کا نام جملہ فعلیہ رکھا جاتا ہے۔

# تمرینات (مشقیں)

## تمرین ۱ (مشق نمبر ۱)

كَوِّنْ جُمَلاً فِعْلِيَّةً بِوَضْعِ فَاعِلٍ لِأَفْعَالِ الْآتِيَةِ۔

آنے والے افعال کے لئے فاعل رکھ کر فعلیہ جملے بنائیے۔

مَالَ، غَرَّدَ، اِنْكَسَرَ، اَثْمَرَ، يَنْتَصِرُ، يَتَمَزَّقُ، يَشْكُوْ، اِحْتَرَقَ، يَصْطَفِي، يَنْطَفِئُ، تَشْرُقُ، ضَحِكَ

**جملے:**

(۱) مَالَ اللِّصُّ إِلَى الْاِعْتِرَافِ

(۲) غَرَّدَ الطَّائِرُ

(۳) اِنْكَسَرَ الْخَشَبُ مِنَ الضَّرْبِ

(۴) اَثْمَرَ الشَّجَرُ

(۵) يَنْتَصِرُ الْحَقُّ عَلَى الْبَاطِلِ

(۶) يَتَمَزَّقُ الْوَرَقُ

(۷) يَشْكُوْ الْجَرِيْحُ الْاَلَمَ

(۸) تَشْرُقُ الْحُجْرَةُ بِضَوْءِ الْمِصْبَاحِ

(۹) ضَحِكَ خَالِدٌ عَلَى الْمَجْنُوْنِ

(۱۰) اِحْتَرَقَ الْخَشَبُ

(۱۱) يَصْطَفِي الْغُرَابُ فِي جَوِّ السَّمَاءِ

(۱۲) يَنْطَفِئُ الْمِصْبَاحُ اِذَا اشْتَدَّ الرِّيْحُ

## تمرین ۲ (مشق نمبر۲)

كَوِّنْ جُمَلاً فِعْلِيَّةً يَجِئُ فِيْهَا كُلُّ اِسْمٍ مِنَ الْاَسْمَاءِ الآتِيَةِ فَاعِلاً لِفِعْلٍ مَاضٍ۔

ایسے فعلیہ جملے بنائیے کہ آنے والے اسماء میں سے ہر ایک اسم فعل ماضی کا فاعل واقع ہو۔

اَلْهِلَالُ، اَلنُّجُوْمُ، اَلْمِصْبَاحُ، اَلظَّلَامُ، اَلدِّيْكُ، اَلْاَسَدُ، اَلذِّئْبُ، اَلْحِمَارُ

حل:

(۱) طَلَعَ الْهِلَالُ

(۲) ظَهَرَتِ النُّجُوْمُ

(۳) اِنْتَشَرَ الظَّلَامُ

(۴) صَاحَ الدِّيْكُ

(۵) هَرَبَ الذِّئْبُ وَرَاءَ الْغَنَمِ

(۶) تَعِبَ الْحِمَارُ

(۷) زَارَ الْاَسَدُ

(۸) اِتَّقَدَ الْمِصْبَاحُ

## تمرین ۳ (مشق نمبر۳)

كَوِّنْ جُمَلاً فِعْلِيَّةً يَجِئُ فِيْهَا كُلُّ اِسْمٍ مِنَ الْاَسْمَاءِ الآتِيَةِ فَاعِلاً لِفِعْلٍ مُضَارِعٍ۔

ایسے فعلیہ جملے بنائیے کہ آنے والے اسماء میں سے ہر ایک اسم فعل مضارع کا فاعل ہو۔

اَلْعُصْفُوْرُ، اَلْحَرُّ، اَلْمَطَرُ، اَلْوَرْدَةُ، اَلثَّوبُ، اَلنَّارُ، اَللِّصُّ، اَلتَّاجِرُ

**حل:**

(۱) يَأكُلُ الْعُصْفُوْرُ حَبَّةً

(۲) يَشْتَدُّ الْحَرُّ فِي الشَّهْرِ الْجُوْنِ

(۳) تَأكُلُ النَّارُ الْخَشَبَ

(۴) يَسْرِقُ السَّارِقُ مَالَ صَدِيْقِهٖ

(۵) يَرْبَحُ خَالِدٌ فِي التِّجَارَةِ

(۶) تَنْقَطِعُ الْوَرْدَةُ فِي الشَّهْرِ الْمَارِسِ

(۷) يَنْزِلُ الْمَطَرُ فِي الشَّهْرِ الْاَغُسْطُسِ

(۸) يَسْتُرُ الثَّوبُ عَوْرَةَ الْمُسْلِمِ وَالْكَافِرِ

## تمرین ۴ (مشق نمبر ۴)

كَوِّنْ جُمَلاً فِعْلِيَّةً يَجِئُ فِيْهَا كُلُّ اِسْمٍ مِنَ الْاَسْمَاءِ الآتِيَةِ مَفْعُوْلاً بِهٖ۔

ایسے فعلیہ جملے بنائیے کہ اُن میں سے ہر ایک کا مفعول بہ آنے والے اسموں میں سے ہو۔

اَلْغَنَمُ، اَلْمَرِيْضُ، اَلْخَشَبُ، اَلْقَمْحُ، اَلْقُطْنُ، اَلْبَابُ، اَلشَّاةُ، اَلْكِتَابُ

**حل:**

(۱) اِشْتَرَيْتُ الْغَنَمَ

(۲) بِعْتُ الْقُطْنَ

(۳) اَغْلِقِ الْبَابَ

(۴) ذَبَحْتُ الشَّاةَ

(۵) مَزَّقَتِ الْبِنْتُ الْكِتَابَ

(٦) يَنْشُرُ النَّجَّارُ الْخَشَبَ

(٧) زَرَعَ الْفَلَّاحُ الْقَمْحَ

(٨) عَالَجَ الطَّبِيْبُ الْمَرِيْضَ

## تمرين ٥ (مشق نمبر ٥)

اِيْتِ بِثَلَاثِ جُمَلٍ فِعْلِيَّةٍ فِعْلُهَا مَاضٍ، وَبِثَلَاثٍ أُخْرٰى فِعْلُهَا مُضَارِعٌ

تین ایسے جملے بنائیں کہ جن کا فعل فعل ماضی ہو اور دوسرے تین جملے ایسے کہ ان کا فعل فعل مضارع ہو۔

## حل (جملے):

(١) اَكَلَ زَيْدٌ خُبْزًا

(٢) اَفْطَرَ زَيْدٌ صَوْمَهٗ

(٣) خَرَجَ عُمَرُ مِنَ الْبَيْتِ

(٤) يَاكُلُ الْمُسْلِمُ لَحْمَ الْغَنَمِ

(٥) يَاكُلُ الْكَافِرُ لَحْمَ الْخِنْزِيْرِ

(٦) يُصَلِّي الْمُسْلِمُ خَمْسَ صَلَوَاتٍ

## تمرين ٦ (مشق نمبر ٦)

هَاتِ خَمْسَ جُمَلٍ فِعْلِيَّةٍ فِي مَوْضُوعِ الْكُرَةِ وَخَمْسًا أُخْرٰى فِي مَوْضُوعِ الدَّرَّاجَةِ

پانچ ایسے جملے بنائیں کہ جن کا موضوع گیند ہو اور دوسرے پانچ جملے ایسے کہ جن کا موموضوع سائیکل ہو۔

حل:

(۱) اِشْتَرَى الْوَالِدُ كُرَةً لِابْنِهٖ

(۲) اَلْبِنْتُ تَلْعَبُ بِالْكُرَةِ

(۳) رَمَيْتُ الْكُرَةَ اِلٰى صَدِيْقِيْ

(۴) سَقَطَتِ الْكُرَةُ عَلَى السِّكِّيْنِ فَتَمَزَّقَتْ

(۵) اَلطِّفْلُ يَلْعَبُ بِالْكُرَةِ الصَّغِيْرَةِ

(۶) هٰذِهٖ دَرَّاجَةُ اَبِيْ

(۷) اِسْمُ دَرَّاجَةِ اَبِيْ اِيْجَلْ

(۸) اِشْتَرٰى اَبِي الدَّرَّاجَةَ مِنْ مُلْتَانَ

(۹) اَنَا اَذْهَبُ عَلَى الدَّرَّاجَةِ اِلَى الْمَدْرَسَةِ

(۱۰) صُنِعَتِ الدَّرَّاجَةُ مِنْ حَدِيْدٍ

☆☆☆

# اَلْجُمْلَةُ الْاِسْمِيَّةُ (جملہ اسمیہ کا بیان)

## اَلْاَمْثِلَةُ (مثالیں)

| | |
|---|---|
| (۱) اَلدَّارُ وَاسِعَةٌ | گھر کھلا ہے۔ |
| (۲) اَلْجَوُّ مُعْتَدِلٌ | فضا معتدل ہے۔ |
| (۳) اَلْغُبَارُ ثَائِرٌ | غبار اڑا ہوا۔ |
| (۴) اَلشَّارِعُ مُزْدَحِمٌ | سڑک پر بھیڑ لگی ہوئی ہے۔ |
| (۵) اَلطَّرِيْقُ ضَيِّقَةٌ | راستہ تنگ ہے۔ |
| (۶) اَلْفَارَةُ مُخْتَبِئَةٌ | چوہا چھپا ہوا ہے۔ |

## اَلْبَحْثُ (تحقیق)

اَلْاَمْثِلَةُ السَّابِقَةُ كُلُّهَا جُمَلٌ مُفِيْدَةٌ، وَ كُلُّ وَاحِدَةٍ مِنْهَا مُرَكَّبَةٌ مِنْ اِسْمَيْنِ، اَوَّلُهُمَا مُبْتَدَاءٌ، وَالثَّانِي خَبَرٌ وَ لِاَنَّ كُلَّ جُمْلَةٍ مِنْ هٰذِهِ الْجُمَلِ مَبْدُوْءَةٌ بِاِسْمٍ تُسَمَّى جُمْلَةً اِسْمِيَّةً

گزشتہ تمام مثالیں جملہ مفیدہ کی ہیں، اور اُن میں سے ہر ایک دو اسموں سے مرکب ہے، ان دونوں کا پہلا اسم مبتداء اور دوسرا اسم خبر ہے۔ اس لیے کہ ان جملوں میں سے ہر جملہ اسم سے شروع ہوتا ہے تو اس وجہ سے اس جملہ کا نام جملہ اسمیہ رکھا جاتا ہے۔

## اَلْقَاعِدَةُ (قاعدہ)

(۱۲) كُلُّ جُمْلَةٍ تَتَرَكَّبُ مِنْ مُبْتَدَاءٍ وَ خَبَرٍ تُسَمَّى جُمْلَةً اِسْمِيَّةً

ہر وہ جملہ جو مبتداء اور خبر سے مرکب ہو اس کو جملہ اسمیہ کہتے ہیں۔

# تمرینات (مشقیں)

## تمرین ۱ (مشق نمبر ۱)

(ا) كَوِّنْ جُمَلاً اِسْمِيَّةً بِوَضْعِ اَخْبَارٍ لِلْمُبْتَدَآتِ الْآتِيَةِ:

جملہ اسمیہ آنے والی مبتداؤں کے ساتھ ان کی خبر کو رکھ کر بتایئے۔

اَلنَّخْلَةُ، اَلْمَدْرَسَةُ، اَلثَّوْبُ، اَلْحِذَاءُ، اَلْجَمَلُ، اَلْفِيْلُ، اَلثُّعْبَانُ، اَلْخَادِمُ،

**جملے:**

| | |
|---|---|
| اَلنَّخْلَةُ صَغِيْرَةٌ | اَلْحِذَاءُ جَدِيْدٌ |
| اَلثُّعْبَانُ طَوِيْلٌ | اَلْمَدْرَسَةُ كَبِيْرَةٌ |
| اَلْجَمَلُ مَرِيْضٌ | اَلْخَادِمُ مَوْجُوْدٌ |
| اَلثَّوْبُ نَظِيْفَةٌ | اَلْفِيْلُ حَيَوَانٌ جَسِيْمٌ |

(ب) كَوِّنْ جُمَلاً اِسْمِيَّةً بِوَضْعِ مُبْتَدَآتٍ لِلْاَخْبَارِ الْآتِيَةِ

آنے والے خبروں کے ساتھ مبتداء رکھ کر جملہ اسمیہ بنایئے۔

حُلْوٌ، مُرٌّ، مُسْتَدِيْرَةٌ، طَوِيْلٌ، سَرِيْعٌ، جَمِيْلٌ، مُفْتَرِسٌ، خَائِفٌ، مُشْرِقَةٌ، مُظْلِمَةٌ، جَافٌّ، بَارِدٌ

**جملے:**

| | |
|---|---|
| (۱) اَلتُّفَّاحُ حُلْوٌ | (۲) اَلدَّوَآءُ مُرٌّ |
| (۳) اَلْاَرْضُ مُسْتَدِيْرَةٌ | (۴) اَلثُّعْبَانُ طَوِيْلٌ |
| (۵) اَلْقِطَارُ سَرِيْعٌ | (۶) اَلْوَلَدُ جَمِيْلٌ |
| (۷) اَلْاَسَدُ مُفْتَرِسٌ | (۸) اَلدِّيْكُ خَائِفٌ |
| (۹) اَللَّيْلُ مُظْلِمَةٌ | (۱۰) اَلْمَاءُ بَارِدٌ |

(۱۱) اَلشَّمْسُ مُشْرِقَةٌ (۱۲) اَلْهَوَاءُ جَافٌّ

## تمرین ۲ (مشق نمبر ۲)

كَوِّنْ مِنَ الْكَلِمَاتِ الْآتِيَةِ جُمَلاً اِسْمِيَّةً تَتَأَلَّفُ كُلٌّ مِنْهَا مِنْ مُبْتَدَاءٍ وَ خَبَرٍ۔

آنے والے کلمات سے ایسے اسمیہ جملے بنایئے کہ ان میں سے ہر ایک مبتدا اور خبر سے مرکب ہو۔

الثوب، الميدان، مغلق، مشتعله، ممزق، دابلة، الزهرة، النار، محلوج، الباب، العطن، فسيح

**جملے:**

(۱) اَلثَّوْبُ مُمَزَّقٌ (۲) اَلْمَيْدَانُ فَسِيْحٌ
(۳) اَلْبَابُ مُغْلَقٌ (۴) اَلنَّارُ مُشْتَعِلَةٌ
(۵) اَلْقُطْنُ مَحْلُوْجٌ (۶) اَلزَّهْرَةُ ذَابِلَةٌ

## تمرین ۳ (مشق نمبر ۳)

كَوِّنْ سِتَّ جُمَلٍ اِسْمِيَّةٍ بِحَيْثُ يَكُوْنُ الْمُبْتَدَاءُ كُلُّ جُمْلَتَيْنِ مَرَّةً مِنَ الْاِنْسَانِ وَ مَرَّةً مِنَ الْحَيْوَانِ وَ ثَالِثَةً مِنَ النَّبَاتِ۔

ایسے چھ جملے بنائیں کہ دو جملوں میں مبتداء انسان ہو دو میں حیوان اور دو نباتات ہو۔

**جملے:**

(۱) اَلنَّجَّارُ يَنْشُرُ الْخَشَبَ (۲) اَلشَّاةُ تَشْرَبُ الْمَاءَ
(۳) اَلنَّخْلُ شَجَرٌ طَوِيْلٌ (۴) اَلْغَسَّالُ يَغْسِلُ الثَّوْبَ
(۵) اَلْبَقَرَةُ تَأْكُلُ الْعَلُوْفَةَ (۶) اَلْقُطْنُ مَحْلُوْجٌ

## تمرین ۴ (مشق نمبر۴)

مَیِّزِ الْجُمَلَ الْفِعْلِيَّةَ مِنَ الْجُمَلِ الْاِسْمِيَّةِ، وَ عَيِّنِ الْمُبْتَدَاءَ وَالْخَبَرَ وَالْفِعْلَ وَالْفَاعِلَ فِيْمَا يَأْتِي۔

آنے والے جملوں میں سے جملہ فعلیہ کو الگ کر کے فعل فاعل کی تعیین کریں اور جملہ اسمیہ کو الگ کر کے مبتداء خبر کی تعیین کریں۔

| | |
|---|---|
| (۱) اَلْمَاءُ رَائِقٌ | (۲) يَسْقُطُ الْجِدَارُ |
| (۳) اَلْبَرْدُ قَارِسٌ | (۴) يَشْتَدُّ الْحَرُّ فِي الصَّيْفِ |
| (۵) جَنَى الْفَلَّاحُ الْقُطْنَ | (۶) يَجُوْلُ التَّاجِرُ فِي الْبَلَدِ |
| (۷) يُسَرِّجُ الْخَادِمُ الْحِصَانَ | (۸) اَلزُّجَاجُ مَكْسُوْرٌ |
| (۹) اَلْقِطُّ جَائِعٌ | (۱۰) اَلنَّوَافِذُ مُفَتَّحَةٌ |
| (۱۱) تَزْدَحِمُ الْمَدِيْنَةُ بِالسُّكَّانِ | (۱۲) يَنْزِلُ الْمَطَرُ مِنَ السَّمَاءِ |

### حل جملے:

| اَلْجُمْلَةُ الْاِسْمِيَةُ | مبتداء | خبر |
|---|---|---|
| (۱) اَلْمَاءُ رَائِقٌ | اَلْمَاءُ | رَائِقٌ |
| (۲) اَلْبَرْدُ قَارِسٌ | اَلْبَرْدُ | قَارِسٌ |
| (۳) اَلزُّجَاجُ مَكْسُوْرٌ | اَلزُّجَاجُ | مَكْسُوْرٌ |
| (۴) اَلْقِطُّ جَائِعٌ | اَلْقِطُّ | جَائِعٌ |
| (۵) اَلنَّوَافِذُ مُفَتَّحَةٌ | اَلنَّوَافِذُ | مُفَتَّحَةٌ |

| اَلْجُمْلَةُ الْفِعْلِيَةُ | فعل | فاعل |
|---|---|---|
| (۱) يَسْقُطُ الْجِدَارُ | يَسْقُطُ | اَلْجِدَارُ |
| (۲) يَشْتَدُّ الْحَرُّ فِي الصَّيْفِ | يَشْتَدُّ | اَلْحَرُّ |

| | | |
|---|---|---|
| (۳) جَنَى الْفَلَّاحُ الْقُطْنَ | جَنَى | اَلْفَلَّاحُ |
| (۴) يَجُوْلُ التَّاجِرُ فِي الْبَلَدِ | يَجُوْلُ | التَّاجِرُ |
| (۵) يُسَرِّجُ الْخَادِمُ الْحِصَانَ | يُسَرِّجُ | الْخَادِمُ |
| (۶) تَزْدَحِمُ الْمَدِيْنَةُ بِالسُّكَّانِ | تَزْدَحِمُ | الْمَدِيْنَةُ |
| (۷) يَنْزِلُ الْمَطَرُ مِنَ السَّمَآءِ | يَنْزِلُ | الْمَطَرُ |

## تمرین ۵ (مشق نمبر ۵)

حَوِّلِ الْجُمَلَ الْاِسْمِيَّةَ اِلَى جُمَلٍ فِعْلِيَّةٍ

جملہ اسمیہ کو جملہ فعلیہ کی طرف تبدیل کریں۔

(۱) اَلْوَلَدُ نَائِمٌ (۲) اَلْكِتَابُ نَافِعٌ

(۳) اَلْبَحْرُ هَائِجٌ (۴) اَلْحُجْرَةُ مُظْلِمَةٌ

(۵) اَلشَّمْسُ مُشْرِقَةٌ (۶) اَلْمَطَرُ كَثِيْرٌ

**حل:**

(۱) يَنُوْمُ الْوَلَدُ (۲) هَاجَ الْبَحْرُ

(۳) يَنْفَعُ الْكِتَابُ (۴) كَثُرَ الْمَطَرُ

(۵) اَشْرَقَتِ الشَّمْسُ (۶) اُظْلِمَتِ الْحُجْرَةُ

## تمرین ۶ (مشق نمبر ۶)

حَوِّلِ الْجُمَلَ الْفِعْلِيَّةَ الْآتِيَةَ اِلَى جُمَلٍ اِسْمِيَّةٍ۔

آنے والے فعلیہ جملوں کو اسمیہ جملوں کی طرف تبدیل کریں۔

(۱) ضَاعَ الْمِفْتَاحُ (۲) اَسْرَعَ الْقِطَارُ

(۳) زَادَ النِّيْلُ (۴) يُثْمِرُ الْبُسْتَانُ

(۵) يُغَرِّدُ الطَّائِرُ (۶) يُضِيئُ الْمِصْبَاحُ

**حل:**

(۱) اَلْمِفْتَاحُ ضَائِعٌ (۲) اَلْقِطَارُ سَرِيْعٌ

(۳) اَلنِّيْلُ زَائِدٌ (۴) اَلْبُسْتَانُ مُثْمِرٌ

(۵) اَلطَّائِرُ مُغَرِّدٌ (۶) اَلْمِصْبَاحُ مُضِيْئٌ

## ۷۔ تمرین فی الانشاء (انشاء سے متعلق مشق)

اَجِبْ عَنِ الْاَسْئِلَةِ الآتِيَةِ بِجُمَلٍ تَامَّةٍ وَبَيِّنْ نَوْعَ كُلِّ جُمْلَةٍ تُجِيْبُ بِهَا۔

آنے والے سوالوں کا جواب مکمل جملوں کے ساتھ دیں اور ہر اس جملے کی قسم کو بیان کریں جن کے ذریعے جواب دیا جائے۔

(۱) مَاشَكْلُ الْبُرْتُقَالَةِ؟

جواب: شَكْلُ الْبُرْتُقَالَةِ فِيْمَا بَيْنَ الْكُرَوِيِّ وَالْبَيْضَوِيِّ (جملہ اسمیہ)

(۲) مَالَوْنُهَا

جواب: لَوْنُهَا اَصْفَرُ فَاقِعٌ۔ (جملہ اسمیہ)

(۳) اَنَاعِمَةٌ هِيَ اَمْ خَشِنَةٌ

جواب: هِيَ نَاعِمَةٌ (جملہ اسمیہ)

(۴) هَلْ اَكَلْتَ بُرْتُقَالَةً

جواب: نَعَمْ اَكَلْتُ بُرْتُقَالَةً (جملہ فعلیہ)

(۵) كَيْفَ وَجَدْتَ طُعْمَهَا

جواب: وَجَدْتُ طُعْمَهَا حُلُوًّا حَامِضًا (جملہ فعلیہ)

(۶) بِكَمْ نَشْتَرِى الْبُرْتُقَالَةَ

جواب: نَشْتَرِى الْبُرْتُقَالَةَ كُلَّ عَدَدٍ مِنْهَا بِرِيَالٍ سَعُوْدِيَةٍ (جملہ فعلیہ)

# نَصْبُ الْفِعْلِ الْمُضَارِعِ (فعل مضارع کے نصب کا بیان)

## اَلْاَمْثِلَةُ (مثالیں)

(۱) اُرِيدُ اَنْ اُحْسِنَ السِّبَاحَةَ — میں چاہتا ہوں کہ اچھا تیرنے والا بنوں

(۲) اَرْجُوْ اَنْ يَعْتَدِلَ الْجَوُّ — میں امید کرتا ہوں کہ فضاء معتدل ہوگی

(۳) يَسُرُّنِي اَنْ تَزُوْرَنَا — مجھے خوشی ہوگی کہ تو ہماری ملاقات کیلئے آئے

(۴) لَنْ اَكْذِبَ — میں ہرگز جھوٹ نہیں بولوں گا

(۵) لَنْ يَفُوْزَ الْكَسْلَانُ — سست آدمی ہرگز کامیاب نہ ہوگا

(۶) لَنْ اَضْرِبَ الْقِطَّ — میں ہرگز بلے کو نہیں ماروں گا

(۷) اِذَنْ تُقِيْمَ عِنْدَنَا (تُجِيْبُ بِذٰلِكَ مَنْ قَالَ سَاَزُوْرُ مَدِيْنَتَكُمْ) تب آپ ہمارے پاس قیام کریں گے یہ اُس شخص کے جواب میں کہا جائیگا جو کہے کہ میں تمھارے شہر آؤں گا۔

(۸) اِذَنْ تَرْبَحَ تِجَارَتُكَ (تُجِيْبُ بِذٰلِكَ مَنْ قَالَ سَاَكُوْنُ اَمِيْنًا) تب تیری تجارت تجھے نفع دے گی یہ اُس شخص کے جواب میں کہا جائے گا کہ جو یہ کہے کہ میں امانت دار ہوں گا۔

(۹) اِذَنْ يَفْسُدَ الْهَوَاءُ (تُجِيْبُ بِذٰلِكَ مَنْ قَالَ سَاُغْلِقُ النَّوَافِذَ) تب تو ہوا خراب ہو جائے گی یہ اُس شخص کے جواب میں کہا جائے گا کہ جو یہ کہے کہ میں کھڑکیاں بند کردونگا۔

(۱۰) جِئْتُ كَيْ اَتَعَلَّمَ — میں آیا تا کہ تعلیم حاصل کروں

(۱۱) خَرَجْتُ كَيْ اَتَنَزَّهَ — میں نکلا تا کہ میں سیر کروں

(۱۲) اَتَعَلَّمُ كَيْ اَخْدُمَ الْوَطَنَ — میں تعلیم حاصل کروں تا کہ وطن کی خدمت

کر سکوں

## اَلْبَحْثُ (تحقیق)

یَشْتَمِلُ كُلُّ مِثَالٍ مِنَ الْاَمْثِلَةِ السَّابِقَةِ عَلٰى فِعْلٍ مُضَارِعٍ قَبْلَهٗ اَحَدُ الْاَحْرُفِ الْاَرْبَعَةِ اَنْ، لَنْ، كَيْ، اِذَنْ وَ اِذَا تَاَمَّلْتَ آخِرَ كُلِّ مُضَارِعٍ مَسْبُوْقٍ بِوَاحِدٍ مِنْ هٰذِهِ الْاَحْرُفِ الْاَرْبَعَةِ فِيْ هٰذِهِ الْاَمْثِلَةِ وَ فِيْ غَيْرِهَا۔ وَجَدْتَهٗ مَنْصُوْبًا، وَلٰكِنَّكَ اِذَا حَذَفْتَ هٰذَا الْحَرْفَ وَجَدْتَّ الْفِعْلَ مَرْفُوْعًا۔

وَ مِنْ ذَالِكَ يُفْهَمُ اَنَّ هٰذِهِ الْاَحْرُفَ تَنْصِبُ الْفِعْلَ الْمُضَارِعَ الَّذِيْ يَاْتِيْ بَعْدَهَا۔

گذشتہ مثالوں میں سے ہر مثال ایسے فعل مضارع پر مشتمل ہے کہ جس سے پہلے چار حروف میں سے ایک حرف ہے یعنی ان، لن، کی، اذن اور جب غور کرے تو بعد والے مضارع میں سے ہر فعل کے آخر پر تو ان چار حروف کی وجہ سے اس کے آخر پر ان مثالوں میں اور ان کے علاوہ اس کو منصوب پائے گا۔ اور جب تو ان حروف کو حذف کردے تو فعل مضارع کو مرفوع پائے گا۔

اور اسی وجہ سے یہی بات سمجھی جاتی ہے یہ حروف اپنے بعد میں آنے والے فعل مضارع کو نصب دیتے ہیں۔

## اَلْقَاعِدَةُ (قاعدہ)

(۱۳) يَنْصِبُ الْفِعْلُ الْمُضَارِعُ مَتٰى سَبَقَهٗ اَحَدُ النَّوَاصِبِ الْاَرْبَعَةِ وَ هِيَ اَنْ، لَنْ، كَيْ، اِذَنْ۔

فعل مضارع پر جب ان چار حروف میں سے کوئی حرف شروع میں آجائے تو منصوب ہوتا ہے حروف یہ ہیں۔ ان، لَنْ، كَيْ، اِذَنْ۔

# تمرینات (مشقیں)

## تمرین ١ (مشق نمبر١)

اِقْرَاِ الْجُمَلَ الْآتِيَةَ وَ عَيِّنِ الْاَفْعَالَ الْمُضَارِعَةَ الْمَنْصُوْبَةَ فِيْهَا وَاذْكُرِ السَّبَبَ فِي نَصْبِ كُلِّ فِعْلٍ۔

**جملے:**

(١) لَنْ يَبِيْعَ اَبِي حِصَانَهٗ

(٢) هَزَزْتُ الشَّجَرَةَ كَيْ يَسْقُطَ ثَمَرُهَا

(٣) لَا يَجُوْزُ لِلْاِنْسَانِ اَنْ يَجْلِسَ فِي مَجْرَى الْهَوَاءِ

(٤) فَتَحْتُ نَوَافِذَ الْحُجْرَةِ كَيْ يَتَجَدَّدَ هَوَاؤُهَا

(٥) كُنْ مُؤَدَّبًا كَيْ تَكُوْنَ مَحْبُوْبًا

(٦) يَشْتَغِلُ الْاِنْسَانُ بِالنَّهَارِ وَ يَنَامُ بِاللَّيْلِ

(٧) يَجِبُ عَلَيْكَ اَنْ تُنَظِّفَ اَسْنَانَكَ كُلَّ يَوْمٍ

(٨) اِذَنْ يَصِحَّ بَدَنُكَ (تُجِيْبُ بِذٰلِكَ مَنْ قَالَ سَاَعْتَادُ التَّبْكِيْرَ اِلَى النَّوْمِ)

(٩) اِذَنْ يَضْعُفَ بَصَرُهٗ (تُجِيْبُ بِذٰلِكَ عَنْ قَالَ: يَقْرَاُ فِي الضَّوْءِ الضَّعِيْفِ)

(١٠) يَتْعَبُ الْاِنْسَانُ فِي صِغَرِهٖ كَيْ يَسْتَرِيْحَ فِي كِبَرِهٖ

**حل:**

| | فعل مضارع | منصوب ہونے کا سبب |
| --- | --- | --- |
| (١) | لَنْ يَبِيْعَ | لَنْ کے داخل ہونے کی وجہ منصوب ہے۔ |
| (٢) | كَيْ يَسْقُطَ | كَيْ کے داخل ہونے کی وجہ منصوب ہے۔ |

(۳) اَنْ يَجْلِسَ — اَنْ کے داخل ہونے کی وجہ منصوب ہے۔
(۴) كَيْ يَتَجَدَّدَ — كَيْ کے داخل ہونے کی وجہ منصوب ہے۔
(۵) كَيْ تَكُوْنَ — كَيْ کے داخل ہونے کی وجہ منصوب ہے۔
(۶) اَنْ تَنَظَّفَ — اَنْ کے داخل ہونے کی وجہ منصوب ہے۔
(۷) اِذَنْ يَصِحَّ — اِذَنْ کے داخل ہونے کی وجہ منصوب ہے۔
(۸) اِذَنْ يَضْعُفَ — اِذَنْ کے داخل ہونے کی وجہ منصوب ہے۔
(۹) كَيْ يَسْتَرِيْحَ — كَيْ کے داخل ہونے کی وجہ منصوب ہے۔

## تمرين ۲ (مشق نمبر۲)

اَتْمِمِ الْجُمَلَةَ الْآتِيَةَ بِوَضْعِ فِعْلٍ مُضَارِعٍ مُلَائِمٍ وَاشْكُلْ آخِرَهُ

آنے والے جملوں کو مناسب فعل مضارع کے ساتھ مکمل کریں اور اس کے آخر پر اعراب لگائیں۔

(۱) يَسُرُّنِي اَنْ ...... (۲) يَاكُلُ الْاِنْسَانُ كَيْ ......
(۳) الْحَسُوْدُ لَنْ ...... (۴) عَلَى الْمُسَافِرِ اَنْ ......
(۵) اِشْتَرَيْتُ مَنْزِلاً كَيْ ...... (۶) اِنْ عُدْتَ اِلَى الذَّنْبِ فَلَنْ ......
(۷) يَحْرُثُ الْفَلَّاحُ الْاَرْضَ كَيْ ...... (۸) يَرْغَبُ التَّاجِرُ فِي اَنْ ......
(۹) يُؤْلِمُ الْعَيْنَ اَنْ ...... (۱۰) التِّلْمِيْذُ الْكَسْلَانُ لَنْ ......
(۱۱) يَصْدُقُ التَّاجِرُ كَيْ ...... (۱۲) تُنْشَأُ الْفَنَادِقُ كَيْ ......
(۱۳) تُبْنَى السُّجُوْنُ كَيْ ...... (۱۴) لَا يَسْتَطِيْعُ الْاَعْمٰى اَنْ ......

### مکمل جملے:

(۱) يَسُرُّنِي اَنْ تَزُوْرَنَا
(۲) يَاكُلُ الْاِنْسَانُ كَيْ يَشْبَعَ

(۳) اَلْحَسُوْدُ لَنْ يُمْدَحَ

(۴) عَلَى الْمُسَافِرِ اَنْ يَقْتَصِدَ فِي الْاِنْفَاقِ۔

(۵) اِشْتَرَيْتُ مَنْزِلاً كَيْ اَسْكُنَ فِيْهِ

(۶) اِنْ عُدْتَ اِلَى الذَّنْبِ فَلَنْ تُقْبَلَ تَوْبَتُكَ

(۷) يَحْرِثُ الْفَلَّاحُ الْاَرْضَ كَيْ يَزْرَعَ فِيْهَا مَاشَاءَ

(۸) يَرْغَبُ التَّاجِرُ فِيْ اَنْ يَرْبَحَ۔

(۹) يُؤْلِمُ الْعَيْنَ اَنْ تَنْظُرَ اِلَى الشَّمْسِ

(۱۰) اَلتِّلْمِيْذُ الْكَسْلَانُ لَنْ يَنْجَحَ

(۱۱) يَصْدُقُ التَاجِرُ كَيْ يُحَبَّبَ اِلَى النَّاسِ

(۱۲) تَنْشَاءُ الْفَنَادِقُ كَيْ يُنْزِلَ اِلَيْهَا الْمُسَافِرُوْنَ

(۱۳) تُبْنَى السُّجُوْنَ كي يُحْبَسَ فِيْهَا الْمُجْرِمُوْنَ

(۱۴) لَا يَسْتَطِيْعُ الْاَعْمٰى اَنْ يَهْتَدِىَ

## تمرین ۳ (مشق نمبر ۳)

اَجِبْ عَنِ الْجُمَلِ الْآتِيَةِ بِجُمَلٍ تَبْتَدِئُ كُلٌّ وَاحِدَةٍ مِنْهَا بِفِعْلٍ مُضَارِعٍ مَسْبُوْقٍ بِاِذَنْ

آنے والے جملوں کا جواب دیں ایسے جملوں کے ساتھ کہ ہر ایک جملہ میں بعد میں آنے والا مضارع اِذَنْ کے ساتھ شروع ہو۔

(۱) سَاُهْدِىْ اِلَيْكَ كِتَابًا

(۲) سَاَزْرَعُ نَخْلاً كَثِيْرًا

(۳) سَاَمْتَنِعُ عَنِ الْمَزَاحِ

(۴) يَاْكُلُ عَلِيٌّ كَثِيْرًا

(۵) سَتَلْعَبُ فِرْقَتُنَا غَدًا

(۶) لَا يَنَامُ هٰذَا الطِّفْلُ اِلَّا قَلِيْلًا

(۷) لَا يَدَّخِرُ هٰذَا الرَّجُلُ مِنْ مَالِهٖ شَيْئًا

(۸) سَتُمْطِرُ السَّمَآءُ بَعْدَ قَلِيْلٍ

(۹) تَبَيَّنَ لِيْ اَنَّ هٰذَا التَّاجِرَ كَذُوْبٌ

(۱۰) عَلِمْتُ اَنَّ صَدِيْقَنَا مَرِيْضٌ

## جوابات:

(۱) اِذَنْ اَدْعُوَكَ

(۲) اِذَنْ تَجِدَ تَمْرًا كَثِيْرًا

(۳) اِذَنْ يُكْرِمَكَ الرَّجُلُ

(۴) اِذَنْ يُصَابَ التُّخْمَةَ

(۵) اِذَنْ تَصِحَّ اَبْدَانُهُمْ

(۶) اِذَنْ يَضْعُفَ صِحَّتُهٗ

(۷) اِذَنْ يَحْتَاجَ اِلَى النَّاسِ

(۸) اِذَنْ لَا نَخْرُجَ مِنْ بُيُوْتِنَا

(۹) اِذَنْ لَا اَشْتَرِيَ مِنْهُ شَيْئًا

(۱۰) اِذَنْ يَجِبَ عَلَيْنَا اَنْ نُعَالِجَهٗ

## تمرین ۴ (مشق نمبر ۴)

ضَعْ فِي الْمَكَانِ الْخَالِيْ اَحَدَ الْحَرْفَيْنِ اَنْ، كَيْ وَاشْكِلْ آخِرَ الْمُضَارِعِ بَعْدَهُمَا

(۱) اُحِبُّ ...... اُسَافِرَ (۲) جِئْتُ ...... اُسَلِّمَ عَلَيْكَ

(۳) يَسُرُّنِي ..... اَنْجَحَ (۴) اَسْرَعْتُ ..... اُدْرِكَ الْقِطَارَ
(۵) يُولِمُنِي ..... تُعَذِّبُ الْحَيْوَانُ (۶) اَطَاعَ ..... يُحِبُّهُ اَبُوْهُ

## مکمل جملے:

(۱) اُحِبُّ اَنْ اُسَافِرَ
(۲) جِئْتُ كَيْ اُسَلِّمَ عَلَيْكَ
(۳) يَسُرُّنِي اَنْ اَنْجَحَ
(۴) اَسْرَعْتُ كَيْ اُدْرِكَ الْقِطَارَ
(۵) يُولِمُنِي اَنْ تُعَذَّبُ الْحَيْوَانُ
(۶) اَطَاعَ كَيْ يُحِبَّهُ اَبُوْهُ

## تمرين ۵ (مشق نمبر ۵)

اَدْخِلْ لَنْ عَلٰى كُلِّ مضارعٍ فِي الْجُمَلِ الآتِيَةِ وَاشْكِلْ آخِرَهُ

آنے والے جملوں میں موجود فعل مضارع پر لن ناصبہ کو داخل کرو اور اس کے آخر کو اعراب دیں۔

(۱) يَعُوْدُ الْغَائِبُ (۲) مُحَمَّدٌ يَتَاَخَّرُ فِي الصَّبَاحِ
(۳) اُسَافِرُ وَحْدِيْ (۴) اَلْمُذْنِبُ يَعُوْدُ اِلٰى ذَنْبِهِ
(۵) اَخُوْكَ يَتَعَرَّضُ لِلْبَرَدِ (۶) اُبْطِئُ فِي الْمَشْيِ

## حل:

(۱) لَنْ يَعُوْدَ الْغَائِبُ (۲) مُحَمَّدٌ لَنْ يَتَاَخَّرَ فِي الصَّبَاحِ
(۳) لَنْ اُسَافِرَ وَحْدِيْ (۴) اَلْمُذْنِبُ لَنْ يَعُوْدَ اِلٰى ذَنْبِهِ
(۵) اَخُوْكَ لَنْ يَتَعَرَّضَ لِلْبَرَدِ (۶) لَنْ اُبْطِئَ فِي الْمَشْيِ

## تمرین ۲ (مشق نمبر ۲)

**اِيْتِ بِثَمَانِ جُمَلٍ بِكُلٍّ مِنْهَا مُضَارِعٌ مَسْبُوْقٌ بِحَرْفٍ نَاصِبٍ وَاسْتَوْفِ جَمِيْعَ الْأَحْرُفِ النَّاصِبَةِ**

آٹھ ایسے جملے بنائیے کہ ان میں فعل مضارع کے شروع میں حروف نواصب موجود ہوں اور تمام حروف کو استعمال کریں۔

**جملے:**

(۱) يَسُرُّنِيْ اَنْ تُصَلِّيَ

(۲) اُرِيْدُ اَنْ اَذْهَبَ بِكَ فِي السَّفَرِ

(۳) لَنْ يَنْجَحَ الْحَاسِدُ

(۴) لَنْ اُعْطِيَكَ شَيْئًا حَتّٰى تُعْطِيَنِيْ حَقِّيْ

(۵) اَسْلَمْتُ كَيْ اَدْخُلَ الْجَنَّةَ

(۶) اَحْفَظُ دَرْسِيْ كَيْ اَنْجَحَ فِي الْاِخْتِبَارِ

(۷) اِذَنْ اُءَدِّبَكَ كَيْفَ يُحْتَرَمُ الْاُسْتَاذُ

(۸) لَا يَنَامُ خَالِدٌ اِذَنْ لَا يُصَلِّيَ الصَّلٰوةَ بِالْجَمَاعَةِ

## ۷۔ تمرین فی الانشاء (انشاء کے بارے میں مشق)

**اَجِبْ عَنِ الْاَسْئِلَةِ الْآتِيَةِ بِجُمَلٍ يَشْتَمِلُ كُلٌّ مِنْهَا عَلٰى فِعْلٍ مُضَارِعٍ مَنْصُوْبٍ**

آنے والے سوالوں کا فعل مضارع منصوب کے ساتھ جواب دیں۔

(۱) مَاالَّذِيْ تَخْشَاهُ اِذَا لَعِبْتَ بِالنَّارِ؟

(۲) هَلْ تُخَالِفُ اَوَامِرَ مُعَلِّمِكَ؟

(۳) مَاذَا تُحِبُّ اَكْلَهُ مِنَ الْفَاكِهَةِ؟

(۴) لِمَ دَخَلْتَ الْمَدْرَسَةَ؟

(۵) مَا تَقُوْلُ لِمَنْ قَالَ: سَأَخْتَارُ الْاَصْدِقَاءَ

(۶) لِمَ تَرُشُّ الشَّوَارِعَ بِالْمَاءِ؟

## جوابات:

(۱) اَلَّذِیْ اَخْشَاهُ هُوَ اَنْ تَحَرَّ وَالنَّارُ اَثْوَابِیْ وَجَسَدِیْ

(۲) لَا اُخَالِفُ اَوَامِرَ مُعَلِّمِیْ کَیْ یَرْضٰی عَنِّیْ

(۳) اُحِبُّ اَنْ اٰکُلَ التُّفَّاحَ

(۴) دَخَلْتُ الْمَدْرَسَةَ کَیْ اَکُوْنَ حَافِظًا وَ عَالِمًا

(۵) اِذَنْ تَخْتَارَ زَیْدًا اَیْضاً فِی اَصْدِقَائِکَ

(۶) اِنَّمَا تَرُشُّ الشَّوَارِعَ بِالْمَاءِ لِیَجْمُدَ الْغُبَارُ

## ۸۔ تمرين في الاعراب (اعراب کے متعلق مشق)

(ا) نَمُوْذَج: نمونہ

(۱) اُرِیْدُ اَنْ یَحْضُرَ الْخَادِمُ — اُرِیْدُ ...... فعل مضارع ہے۔

میں چاہتا ہوں کہ خادم حاضر ہو جائے۔ — اَنْ ...... حرف نصب ہے۔

(۲) لَنْ یُعَذِّبَ مُحَمَّدٌ نِ الْحَیْوَانَ — یُعَذِّبُ ...... فعل مضارع ہے۔

محمد ہرگز جانور کو عذاب نہیں دے گا۔ — لَنْ ...... حرف نصب ہے۔

یَحْضُرَ۔ فِعْلٌ مُضَارِعٌ مَنْصُوْبٌ، مُحَمَّدٌ فَاعِلٌ مَرْفُوْعٌ۔ اَلْخَادِمُ فَاعِلٌ مَرْفُوْعٌ اَلْحَیْوَانَ۔ مَفْعُوْلٌ بِهٖ مَنْصُوْبٌ۔

یَحْضُرُ فعل مضارع منصوب ہے، مُحَمَّدٌ فاعل مرفوع اور خادم بھی فاعل مرفوع ہے۔ جب کہ اَلْحَیْوَانَ مَفْعُوْلٌ بِهٖ ہے اور منصوب ہے۔

(ب) اَعْرِبِ الْجُمْلَتَيْنِ الآتِيَتَيْنِ

آنے والے جملوں کا اعراب بیان کریں۔

(۱) جَلَسَ الْوَلَدُ كَيْ يَسْتَرِيْحَ لڑکا بیٹھا تا کہ راحت حاصل کرے۔

(۲) اِذَنْ يَذْهَبَ التَّعْبُ تب تھکاوٹ چلی جائے گی۔

جَلَسَ فعل ماضی ہے

الْوَلَدُ فاعل ہونے کی وجہ سے مرفوع ہے۔

كَيْ حرف ناصب ہے۔

يَسْتَرِيْحَ فعل مضارع منصوب ہے حرف ناصب کی وجہ سے

اِذَنْ حرف ناصب

يَذْهَبَ فعل مضارع مجزوح حرف ناصب کی وجہ سے

التَّعْبُ فاعل ہونے کی وجہ سے مرفوع ہے۔

☆☆☆

# جَزْمُ الْفِعْلِ الْمُضَارِعِ (فعل مضارع کے جزم کا بیان)

## اَلْاَمْثِلَةُ:

(۱) لَمْ يَحْفَظْ مُحَمَّدٌ دَرْسَهٗ — محمد نے اپنا سبق یاد نہیں کیا۔

(۲) لَمْ يَنْقَطِعْ نُزُوْلُ الْمَطَرِ — بارش کا نزول نہیں رُکا۔

(۳) لَمْ يَقْبِضْ اَحَدٌ عَلَى اللِّصِّ — کسی نے چور پر قابو نہ پایا۔

(۴) لَا تَاْكُلْ وَ اَنْتَ شَبْعَانٌ — سیر ہونے کی حالت میں مت کھا۔

(۵) لَا تُكْثِرْ مِنَ الضِّحْكِ — زیادہ مت ہنسو۔

(۶) لَا تُسْرِعْ فِي السَّيْرِ — تیز مت چلو۔

(۷) اِنْ تَفْتَحْ نَوَافِذَ الْحُجْرَةِ يَتَجَدَّدْ هَوَاءُهَا
اگر تو کمرے کی کھڑیاں کھول دے گا تو اس کی ہوا تازہ ہو جائے گی۔

(۸) اِنْ تَجْلِسْ فِي مَجْرَى الْهَوَاءِ تَمْرَضْ
اگر تو ہوا کے گزرنے کے راستے میں بیٹھے گا تو بیمار ہو جائے گا۔

(۹) اِنْ يُّسَافِرْ اَخُوْكَ تُسَافِرْ مَعَهٗ
اگر تیرا بھائی سفر کرے تو بھی اس کے ساتھ سفر کرے گا۔

## اَلْبَحْثُ (تحقیق):

يَشْتَمِلُ كُلُّ مِثَالٍ مِنَ الْاَمْثِلَةِ السِّتَّةِ الْاُوْلٰى، عَلٰى فِعْلٍ مُضَارِعٍ قَبْلَهٗ اَحَدُ الْحَرْفَيْنِ "لَمْ ولا" وَ يَدُلُّ الْحَرْفُ الْاَوَّلُ عَلٰى نَفْيِ الْفِعْلِ فِي الزَّمَنِ الْمَاضِي، وَ يُفِيْدُ الْحَرْفُ الثَّانِي نَهْيَ الْمُخَاطَبِ عَنِ الْفِعْلِ۔

إِذَا تَأَمَّلْتَ آخِرَ كُلِّ مُضَارِعٍ مَسْبُوْقٍ بِأَحَدِ هٰذَيْنِ الْحَرْفَيْنِ فِي هٰذِهِ الْأَمْثِلَةِ وَ فِيْ غَيْرِهَا، وَجَدْتَهُ مَجْزُوْمًا، لٰكِنَّكَ إِذَا حَذَفْتَ هٰذَا الْحَرْفَ وَجَدْتَهُ مَرْفُوْعًا مِنْ ذٰلِكَ نَرىٰ أَنَّ كُلًّا مِنْ هٰذَيْنِ الْحَرْفَيْنِ إِذَا دَخَلَ عَلَى الْمُضَارِعِ جَزَمَ آخِرَهُ۔ وَ إِذَا تَأَمَّلْتَ الْأَمْثِلَةَ الثَّلَاثَةَ الْأَخِيْرَةَ وَجَدْتَ كُلَّ مِثَالٍ مِنْهَا مَبْدُوْءًا بِالْحَرْفِ "إِنْ" وَ مُشْتَمِلًا عَلَى الْفِعْلَيْنِ مُضَارِعَيْنِ مَجْزُوْمَيْنِ، حُصُوْلُ الْأَوَّلِ مِنْهَا شَرْطٌ فِي حُصُوْلِ الثَّانِي فَفَتْحُ النَّوَافِذِ فِي الْمِثَالِ الْأَوَّلِ مَثَلًا شَرْطٌ فِي تَجَدُّدِ الْهَوَاءِ وَالَّذِيْ أَفَادَ الشَّرْطَ وَ جَزَمَ كُلًّا مِنَ الْفِعْلَيْنِ هُوَ "إِنْ" وَ لِذٰلِكَ تُسَمَّى "إِنْ" حَرْفُ شَرْطٍ وَ جَزْمٍ وَ يُسَمَّى الْفِعْلُ الْأَوَّلُ فِعْلُ الشَّرْطِ وَالْفِعْلُ الثَّانِي جَوَابُ الشَّرْطِ۔

آنے والی پہلی چھ مثالوں میں سے ہر مثال ایسے فعل مضارع پر مشتمل ہے کہ اس سے لمہ، لا دوحرفوں میں سے ایک حرف موجود ہے اور پہلا حرف گذشتہ زمانے میں فعل کی نفی پر دلالت کرتا ہے اور دوسرا حرف مخاطب کو کام سے روکنے کا فائدہ دیتا ہے۔

جب تو ان مثالوں میں اور ان کے علاوہ ان دو حرفوں کے بعد آنے والے فعل مضارع غور وخوض کرتا ہے تو فعل مضارع کو مجزوم پاتا ہے، جب اس حرف کو حذف کر دے تو اس کو مرفوع پائے گا اسی وجہ سے ہم دیکھتے ہیں ان دونوں حرفوں میں ہر ایک جب فعل مضارع پر داخل ہوتا ہے تو اس کے آخر کو جزم دیتا ہے۔ اور جب تو آخری تین مثالوں میں غور کرے تو اُن میں سے ہر ایک کو تو پائے گا کہ وہ حرف "إِنْ" سے شروع ہوتی ہے اور مضارع کے دو ایسے فعلوں پر مشتمل ہے جو کہ مجزوم ہیں ان میں سے پہلے کا حاصل ہونا دوسرے کے حاصل ہونے کے لیے شرط ہے پس پہلی مثال میں نوافذ کا کھلا ہوا

ہونا شرط ہے ہوا کے تازہ ہونے کیلئے اور وہ چیز جو کہ شرط اور جزم کا فائدہ دیتی ہے دو فعلوں میں سے ہر فعل میں وہ حرف "اِنْ" ہے، اسی وجہ سے اس کا نام حرف شرط اور جزم رکھا جاتا ہے اور پہلے فعل کا نام رکھا جاتا ہے شرط اور دوسرے فعل کا نام جواب شرط رکھا جاتا ہے۔

## اَلْقَوَاعِدُ (قواعد)

(۱۴) يُجْزَمُ الْفِعْلُ الْمُضَارِعُ إِذَا سَبَقَهُ حَرْفٌ جَازِمٌ كَالْحُرُوْفِ الْآتِيَةِ وَ هِيَ "لَمْ" وَ لَا النَّاهِيَةُ، وَإِنْ۔

فعل مضارع کو جزم دی جاتی ہے جب اس سے پہلے آنے والے حروف کی طرح کوئی حرف جازم آجائے اور حروف جازم لَمْ، لا کے نہی اور اِنْ ہیں۔

(۱۵) لَمْ وَ لَا النَّاهِيَةُ تَجْزِمَانِ فِعْلاً مُضَارِعًا وَاحِدًا وَالْحَرْفُ الْأَوَّلُ يَنْفِي حُصُوْلَ الْفِعْلِ فِي الْمَاضِي۔ وَالثَّانِي يَنْهَى عَنْ عَمَلِ الْفِعْلِ۔

لم اور لائے نہی فعل مضارع کو جزم دیتے ہیں، اور پہلا حرف ماضی میں فعل کے حصول کی نفی کرتا ہے، اور دوسرا فعل کو کرنے سے روکتا ہے۔

(۱۶) إِنْ، تَجْزِمُ فِعْلَيْنِ وَ تُفِيْدُ أَنَّ حُصُوْلَ الْفِعْلِ الْأَوَّلِ شَرْطٌ فِي حُصُوْلِ الْفِعْلِ الثَّانِي۔

کلمہ ان دونوں فعلوں کو جزم دیتا ہے اور اس بات کا فائدہ دیتا ہے کہ پہلے فعل کا حاصل ہونا دوسرے فعل کے حاصل ہونے کے لیے شرط ہے۔

## تمرینات (مشقیں)

### تمرین ا (مشق نمبرا)

عَيِّنِ الْأَفْعَالَ الْمُضَارِعَةَ الْمَجْزُوْمَةَ فِي الْجُمَلِ الْآتِيَةِ۔

آنے والے جملوں میں فعل مضارع مجزوم معین کریں۔

(۱) غَامَتِ السَّمَاءُ وَلَمْ تُمْطِرْ
(۲) لَمْ يَحْضُرْ عَلِيٌّ اَلْبَارِحَةَ
(۳) لَا تَتَعَوَّدْ كَثْرَةَ الْمِزَاحِ
(۴) لَا تَشْرَبْ وَ اَنْتَ تَعِبٌ
(۵) اَلْعُصْفُوْرُ لَمْ يُغَرِّدْ
(۶) اِنْ تَقْرُبْ مِنَ النَّارِ تَشْعُرْ بِحَرَارَتِهَا
(۷) اِنْ تُتْلِفْ شَيْئًا لِغَيْرِكَ تَدْفَعْ ثَمَنَهُ
(۸) اِنْ تَضْرِبْ قِطًّا يَخْمِشْكَ
(۹) لَا تَبْلَعْ طَعَامًا قَبْلَ اَنْ تُجِيْدَ مَضْغَهُ
(۱۰) مَشَيْتُ كَثِيْرًا وَلَمْ اَتْعَبْ

## حل:

(۱) تُمْطِرْ (۲) يَحْضُرْ (۳) تَتَعَوَّدْ (۴) تَشْرَبْ
(۵) يُغَرِّدْ (۶) تَقْرُبْ (۷) تُتْلِفْ (۸) تَضْرِبْ
(۹) تَبْلَعْ (۱۰) اَتْعَبْ

## تمرین ۲ (مشق نمبر ۲)

(۱) اَدْخِلْ "لَمْ" عَلَى الْاَفْعَالِ الْمُضَارِعَةِ الَّتِي فِي الْجُمَلِ الْآتِيَةِ وَاشْكُلْ آخِرَ كُلِّ فعلٍ

(۱) يُثْمِرُ الْبُسْتَانُ
(۲) يَحْضُرُ مُحَمَّدٌ مَعَ اَخِيْهِ
(۳) اُضَيِّعُ وَقْتًا فِي اللَّعِبِ
(۴) اَلْقِطَارُ يَتَاَخَّرُ عَنْ مَوْعِدِهِ

(۵) اَتَعَلَّمُ السِّبَاحَةَ

(۶) اَلْفَلَّاحُ يَحْلِبُ بَقَرَتَهٗ

حل:

(۱) لَمْ يُثْمِرِ الْبُسْتَانُ

(۲) لَمْ يَحْضُرْ مُحَمَّدٌ مَعَ اَخِيْهِ

(۳) لَمْ اُضَيِّعْ وَقْتًا فِي اللَّعِبِ

(۴) اَلْقِطَارُ لَمْ يَتَأَخَّرْ عَنْ مَوْعِدِهٖ

(۵) لَمْ اَتَعَلَّمِ السِّبَاحَةَ

(۶) اَلْفَلَّاحُ لَمْ يَحْلِبْ بَقَرَتَهٗ

(ب) ضَعْ "لَا" النَّاهِيَةَ قَبْلَ كُلِّ فِعْلٍ مُضَارِعٍ فِي الْجُمَلِ الْآتِيَةِ وَاشْكُلْ آخِرَهٗ،

لائے نہی کو آنے والے جملوں میں ہر جملے کے شروع رکھیں اور اس کو اعراب دیں۔

(۱) تُلَوِّثُ يَدَيْكَ بِالْمِدَادِ

(۲) تَضْرِبُ مَنْ هُوَ اَصْغَرُ مِنْكَ

(۳) تَشْرَبُ بَعْدَ الْجَرْيِ

(۴) تُتْلِفُ اَثَاثَ الْمَنْزِلِ

(۵) تَاْخُذُ مَالَيْسَ لَكَ

(۶) تَلْبَسُ الْمَلَابِسَ الضَّيِّقَةَ

حل:

(۱) لَا تُلَوِّثْ يَدَيْكَ بِالْمِدَادِ

(۲) لَا تَضْرِبْ مَنْ هُوَ اَصْغَرُ مِنْكَ

(۳) لَا تَشْرِبْ بَعْدَ الْجَرْيِ

(۴) لَا تُتْلِفْ اَثَاثَ الْمَنْزِلِ

(۵) لَا تَاْخُذْ مَالَيْسَ لَكَ

(۶) لَا تَلْبَسِ الْمَلَابِسَ الضَّيِّقَةَ

## تمرين (مشق نمبر ۳)

اَكْمِلِ الْجُمَلَ الْآتِيَةَ بِوَضْعِ فِعْلٍ مُضَارِعٍ فِي كُلِّ مَكَانٍ خَالٍ وَاشْكِلْ آخِرَهُ

آنے والے جملوں میں خالی جگہوں میں فعل مضارع رکھ کر مکمل کریں اور اعراب دیں۔

(۱) اِنْ تُهْمِلْ فِي عَمَلِكَ...............

(۲) اِنْ تَسْتَحِمَّ بِالْمَاءِ الْبَارِدِ...............

(۳) اِنْ...............قَدَمُ

(۴) اِنْ...............تَنَلِ الْجَائِزَةَ

(۵) اِنْ يَصْدُقِ التَّاجِرُ...............

(۶) اِنْ تَقْرَا كَثِيْرًا...............

(۷) اِنْ تَاْكُلِ الْفَاكِهَةَ الْفَجَّةَ...............

(۸) اِنْ...............يَدَكَ بِالْمِدَادِ

(۹) اِنْ تَسْمَعْ نَصِيْحَةَ وَالِدِكَ...............

(۱۰) اِنْ تُسَافِرْ...............

## حل:

(۱) اِنْ تُهْمِلْ فِي عَمَلِكَ تَخْسَرْ

(۲) اِنْ تَفُزْ تَنَلِ الْجَائِزَةَ

(۳) اِنْ لَمْ تَنْجَحْ تَنْدَمْ

(۴) اِنْ تقراء كَثِيرًا تَسْمقْ

(۵) اِنْ يَصْدُقِ التَّاجِرُ فَعُهُ اللّٰه

(۶) اِنْ تَسْتَحِم بِالْمَاءِ الْبَارِدِ تَمْرُضْ

(۷) اِنْ تَاكُلِ الْفَاكِهَةَ الْفَجَّةَ تَوَجَعْ بَطَنُكَ

(۸) اِنْ تُلَوِّثْ يَدَكَ لَا تَكْتُبُ بِالْمِدَادِ

(۹) اِنْ تَسْمَعْ نَصِيحَةَ وَالِدِكَ يُحِبُّكَ جِدًّا

(۱۰) اِنْ تُسَافِرْ اُسَافِرْ

## تمرین (مشق نمبر ۴)

**(۱) اِيْتِ بِخَمْسِ جُمَلٍ فِي كُلِّ مِنْهَا فِعْلٌ مُضَارِعٌ مَجْزُوْمٌ بِلَمْ**

پانچ جملے ایسے بنایئے کہ اس میں فعل مضارع لَمْ کے ساتھ مجزوم ہو

(۱) لَمْ تَرْقُطْ عَيْنِيْ (۲) لَمْ تَلِدِ النِّسَآءُ

(۳) لَمْ تَنْصُرْنِيْ (۴) لَمْ اَكُ بَغِيًّا

(۵) لَمْ يَكُنْ لَهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

**(۲) اِيْتِ بِخَمْسِ جُمَلٍ فِي كُلِّ مِنْهَا فِعْلٌ مُضَارِعٌ مَجْزُوْمٌ بِلَاءِ النَّاهِيَةِ**

پانچ جملے ایسے بنایئے کہ فعل مضارع لائے نہیں کے ساتھ مجزوم ہو

(۱) لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْتُمْ سُكٰرٰى

(۲) لَا تَدْخُلْ فِي الْبَيْتِ بِدُوْنِ الْاِجَازَةِ

(۳) لَا تُسْرِفُوْا

(۴) لَا تَضْرِبْ اَحَدًا

(۵) لَا تَفْتَحِ الْبَابَ

(۳) اِيْتَ بِخَمْسِ جُمَلٍ تَبْتَدِیءُ كُلٌّ وَاحِدَةٍ مِنْهَا بِاِنْ

پانچ ایسے جملے بنایئے کہ ان میں ہر ایک ان کے ساتھ شروع ہو

(۱) اِنْ تَشْتِمْنِی لَا اَشْتِمْكَ

(۲) اِنْ تَاكُلْ اٰكُلْ

(۳) اِنْ تُسَافِرْ اُسَافِرْ

(۴) اِنْ تَحْفَظْ دَرْسَكَ تَنْجَحْ

(۵) اِنْ تُضَيِّعْ وَقْتَكَ تَخْسَرْ

## تمرین (مشق نمبر ۵)

ضَعْ بَدَلَ كُلِّ جُمْلَةٍ مِنَ الْجُمَلِ الْآتِيَةِ جُمْلَةً اُخْرٰى لَهَا فِی الْمَعْنٰی وَمُشْتَمِلَةً عَلٰی فِعْلٍ مُضَارِعٍ مَجْزُوْمٍ

آنے والے جملوں میں سے ہر جملے کے مقابلہ میں ایسا جملہ رکھیں کہ معنی میں اس کے برابر اور فعل مضارع مجزوم ہو

(۱) اُتْرُكِ الْمُزَاحَ

(۲) اِجْتَنِبْ مُرَافَقَةَ الْاَشْرَارِ

(۳) اِبْتَعِدْ عَنْ تَعْذِيْبِ الْحَيْوَانِ

(۴) اِمْتَنِعْ عَنْ اِهْمَالِ دُرُوْسِكَ

(۵) مَا اَرْسَلَ الْغَائِبُ رِسَالَةً اِلٰی اَهْلِهٖ

(۶) اِمْتَنِعْ عَنْ شُرْبِ الْمَاءِ الْكَدِرِ

(۷) مَا سَافَرَ مُحَمَّدٌ

(۸) مَا لَعِبَ الْوَلَدُ

(۹) مَا اَكَلَ الْقِطُّ

(۱۰) مَا انْكَسَرَ الزُّجَاجُ
(۱۱) مَاحَرَثَ الْفَلَّاحُ اَرْضَهٗ
(۱۲) اُهْجُرِ الْكِذْبَ

**حل:**

(۱) لَا تَمْزَحْ
(۲) لَا تُرَافِقِ الْاَشْرَارَ
(۳) لَا تُعَذِّبِ الْحَيْوَانَ
(۴) لَا تُهْمِلْ دُرُوْسَكَ
(۵) لَمْ يُرْسِلِ الْغَائِبُ رِسَالَتَهٗ اِلٰى اَهْلِهٖ
(۶) لَا تَشْرَبِ الْمَاءَ الْكَدِرَ
(۷) لَمْ يُسَافِرْ مُحَمَّدٌ
(۸) لَمْ يَلْعَبِ الْوَلَدُ
(۹) لَمْ يَاكُلِ الْقِطُّ
(۱۰) لَمْ يَنْكَسِرِ الزُّجَاجُ
(۱۱) لَمْ يَحْرِثِ الْفَلَّاحُ اَرْضَهٗ
(۱۲) لَا تَكْذِبْ

## تمرين في الانشاء (مشق نمبر۶)(انشاء کے متعلق مشق)

(۱) كَوِّنْ خَمْسَ جُمَلٍ تُنْفٰى فِيْهَا صُدُوْرُ خَمْسَةِ اَعْمَالٍ
پانچ جملے ایسے بنایئے کہ ان میں پانچ اعمال کے ہونے کی نفی کی گئی ہو۔

(۱) لَمْ اٰكُلْ طَعَامًا يَوْمَ السَّبْتِ
(۲) لَمْ اَرَ زَيْدًا فِي الْمَدْرَسَةِ

(۳) لَمْ اَذْهَبْ اِلَى السُّوْقِ

(۴) لَمْ اَكْتُبِ الرِّسَالَةَ اِلٰى اَبِیْ

(۵) لَمْ اَشْتَرِ ثَوْبًا لِغُلَامِیْ

**(۲) كَوِّنْ خَمْسَ جُمَلٍ فِی مَوْضُوْعِ الْعَطْفِ عَلَى الْحَيْوَانِ تَكُوْنُ مَبْدُوْءَةً بِاِنْ۔**

حیوان پر شفقت کے موضوع پر پانچ جملے ایسے بنائیے کہ جو اِنْ کے ساتھ شروع ہوں۔

(۱) اِنْ تَرْحَمِ الْحَيْوَانَ يَرْحَمْكَ اللّٰهُ تَعَالٰى

(۲) اِنْ لَمْ تَرْحَمِ الْحَيْوَانَ بِتَعْذِيْبِهٖ يُعَذِّبْكَ اللّٰهُ

(۳) اِنْ ضَرَبْتَ الْحَيْوَانَ ظُلْمًا تَكُنْ اٰثِمًا

(۴) اِنْ تَرْحَمْ عَلَى الْحَيْوَانِ يُوَانِسْكَ

(۵) اِنْ عَذَّبْتَ الْحَيْوَانَ وَلَوْ كَانَ هِرًّا فَقَدْ اَسْخَطْتَ اللّٰهَ

## ۷۔تمرین فی الاعراب (اعراب کے متعلق مشق)

نَمُوْذَجٌ: نمونہ

**حل:**

(۱) لَمْ يُسَافِرْ فَرِيْدٌ

لم۔ حَرْفُ نَفْيٍ وَ يَجْزِمُ — لم حرف نفی ہے جزم دیتا ہے۔

يُسَافِرْ، فِعْلٌ مُضَارِعٌ مَجْزُوْمٌ — یسافر فعل مضارع مجزوم ہے۔

فَرِيْدٌ ۔ فَاعِلٌ مَرْفُوْعٌ — فرید فاعل مرفوع

(۲) اِنْ يَزْرَعْ عَلِیٌّ يَحْصُدْ — اگر علی کھیتی کرے گا تو کاٹے گا

ان حَرْفٌ يَجْزِمُ فِعْلَيْنِ — ان حرف دو فعلوں کو جزم دیتا ہے۔

يَزْرَعِ فِعْلٌ مُضَارِعٌ مَجْزُوْمٌ یزرع فعل مضارع مجزوم ہے۔

علىٌّ فَاعِلٌ مَرْفُوعٌ علی فاعل مرفوع ہے۔

يَحْصُدُ فِعْلٌ مُضَارِعٌ مَجْزَوْمٌ یحصد فعل مضارع مجزوم ہے۔

(ب) اَعْرِبِ الْجُمَلَ الآتِيَةَ

آنے والے جملوں کا اعراب بیان کرو۔

(۱) لَمْ يَبْصُرْ حَسَنٌ فِيْلاً حسن نے ہاتھی نہیں دیکھا۔

لَمْ يَبْصُرْ فعل مضارع مجزوم ہے حرف جازم کی وجہ سے۔

حَسَنٌ فاعل ہونے کی وجہ سے مرفوع ہے۔

فِيْلاً مفعول بہ ہونے کی وجہ سے منصوب ہے۔

(۲) لا تَمْزَحْ مذاق نہ کر

لا تَمْزَحْ فعل مضارع مجزوم لا کے نہی کی وجہ سے

(۳) اِنْ يَضْرِبِ السَّائِقُ الْحِصَانَ يَتَألَّمْ

اگر ہانکنے والا گھوڑے کو مارے گا وہ درد محسوس کرے گا۔

ان يَضْرِبْ فعل مضارع مجزوم ہے حرف جازم کی وجہ سے۔

السَّائِقُ فاعل ہونے کی وجہ سے مرفوع۔

الْحِصَانَ مفعول بہ ہونے کی وجہ سے منصوب ہے۔

يَتَألَّمْ فعل مضارع مجزوم ہے جزا ہونے کی وجہ سے۔

☆☆☆

# رَفْعُ الْفِعْلِ الْمُضَارِعِ (فعل مضارع کے رفع کا بیان)

## اَلْاَمْثِلَةُ: (مثالیں)

(۱) تَطِيْرُ الْحَمَامَةُ — کبوتری اڑتی ہے۔اڑے گی

(۲) يَعُوْدُ الْمُسَافِرُ — مسافر لوٹے گا۔

(۳) تَسِيْرُ السُّحُبُ — بادل چلیں گے۔

(۴) يَنْزِلُ الْمَطَرُ — بارش نازل ہوگی۔

(۵) يَثُوْرُ الْغُبَارُ — غبار (گرد) بلند ہوگا۔

(۶) يَحْكُمُ الْقَاضِيْ — قاضی فیصلہ کرے گا۔

## البحث (تحقیق):

اَلْاَفْعَالُ فِي الْاَمْثِلَةِ الْمُتَقَدِّمَةِ كُلُّهَا اَفْعَالٌ مُضَارِعَةٌ وَ اِذَا تَأَمَّلْنَا اَوَاخِرَهَا وَجَدْنَاهَا مَرْفُوْعَةً فَمَا سَبَبُ الرَّفْعِ؟

السَّبَبُ اَنَّ هٰذِهِ الْاَفْعَالَ لَمْ يَتَقَدَّمْهَا شَيْئٌ مِنَ الْاَدَوَاتِ الَّتِي تُوجِبُ نَصْبَهَا اَوْ تُوجِبُ جَزْمَهَا۔ وَ لِذٰلِكَ اِرْتَفَعَتْ، فَخُلُوُّهَا مِنْ اَدَوَاتِ النَّصَبِ وَ اَدَوَاتِ الْجَزْمِ هُوَ سَبَبُ الرَّفْعِ۔

پہلے لائی گئی تمام مثالوں میں فعل مضارع کے افعال میں اور جب اس کے آخر میں غور کرتے ہیں تو ہم ان افعال کو مرفوع پاتے ہیں پس مرفوع ہونے کا سبب کیا ہے؟

فعل مضارع کے مرفوع ہونے کا سبب یہ ہے کہ اس کے شروع میں حروف جازمہ یا ناصبہ نہیں لائے گئے جو کہ جزم یا نصب کو لازم کرتے ہیں۔ اسی وجہ سے مضارع مرفوع ہوگیا پس خالی چھوڑ دیا حروف ناصبہ اور جازمہ

سے پس یہی مرفوع ہونے کا سبب ہے۔

## اَلْقَاعِدَةُ (قاعدہ)

(۱۷) يُرْفَعُ الْفِعْلُ الْمُضَارِعُ اِذَا لَمْ تَسْبِقْهُ اَدَاةٌ مِنْ اَدَوَاتِ النَّصَبِ اَوِالْجَزْمِ

فعل مضارع کو رفع دیا جاتا ہے جبکہ اس سے پہلے حروف نواصب اور جوازم میں سے کوئی حرف نہ ہو۔

## تمرین ۱ (مشق نمبرا)

عَيِّنِ الْاَفْعَالَ الْمضَارِعَةَ الْمَرْفُوْعَةَ فِي الْجُمَلِ الآتِيَةِ وَبَيِّنْ سَبَبَ رَفْعِهَا

آنے والے افعال میں سے فعل مضارع کو متعین کریں اور اس کے مرفوع ہونے کا سبب بیان کریں۔

## حل:

(۱) يَوَدُّ عَلِيٌّ اَنْ يَلْعَبَ بِالْكُرَةِ

(۲) يَشُدُّ الْاَطْفَالُ الْحَبْلَ

(۳) ذَهَبْتُ اِلَى الشَّجَرَةِ كَيْ اَسْتَظِلَّ بِظِلِّهَا

(۴) اَلثَّوْرُ يَحْرُثُ الْاَرْضَ

(۵) اَلْكَلْبُ تَحْرُسُ الْمَنَازِلَ وَالْمَزَارِعَ

(۶) عَلَيْكَ اَنْ تَسْمَعَ النَّصِيْحَةَ

(۷) اُحِبُّ الْوَلَدَالَّذِى يَحْرِصُ عَلٰى نَظَافَةِ ثِيَابِهِ

(۸) اَلْاَكْلُ الْكَثِيْرُ يُفْسِدُ الْمَعْدَةَ

(۹) سَقَطُ اَوْرَاقُ الْاَشْجَارِ فِي الْخَرِيْفِ

(۱۰) يَسْتَفِيْدُ الْاِنْسَانُ مِنْ قِرَاةِ الْكُتُبِ

حل:

اَلْاَفْعَالُ الْمُضَارِعُ سَبَبُ رَفْعِهَا

يَوَدُّ چونکہ شروع عامل ناصب جازم داخل نہیں ہوا۔

يَشُدُّ چونکہ شروع عامل ناصب جازم داخل نہیں ہوا۔

يَحْرِثُ چونکہ شروع عامل ناصب جازم داخل نہیں ہوا۔

يَحْرُسُ چونکہ شروع عامل ناصب جازم داخل نہیں ہوا۔

يَحْرِصُ چونکہ شروع عامل ناصب جازم داخل نہیں ہوا۔

يُفِيْدُ چونکہ شروع عامل ناصب جازم داخل نہیں ہوا۔

تَسْقُطُ چونکہ شروع عامل ناصب جازم داخل نہیں ہوا۔

يَسْتَفِيْدُ چونکہ شروع عامل ناصب جازم داخل نہیں ہوا۔

## تمرین ۲ (مشق نمبر ۲)

اَتْمِمِ الْجُمَلَ الْآتِيَةَ بِوَضْعِ فِعْلٍ مُضَارِعٍ مَرْفُوْعٍ فِي الْاَمْكِنَةِ الْخَالِيَةِ

آنے والے جملوں میں خالی جگہوں میں فعل مضارع کو رکھ کر مکمل کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) | الفلاح ...... القطن | (۲) | القط ...... الفارة |
| (۳) | الحلاق ...... الشعر | (۴) | التاجر ...... اللَّبَنَ |
| (۵) | اَلْمَرْاَةُ ...... الْحُجْرَةَ | (۶) | الْاَوَزُّ ...... فِي النَّهْرِ |
| (۷) | اَلْبُسْتَانِي ...... الشجَر | (۸) | الْوَلَدُ ...... الْمِصْبَاحَ |
| (۹) | اَلْخَادِمُ ...... الْمَائِدَةَ | (۱۰) | اَلْبِنْتُ ...... الْوَرْدَةَ |

حل: مکمل جملے

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) | اَلْفَلَّاحُ يَجْنِي الْقُطْنَ | (۲) | اَلْقِطُّ يَاْخُذُ الْفَارَةَ |

(۳) اَلْحَلَّاقُ يُزَيِّنُ الشَّعْرَ (۴) التَّاجِرُ يَشْتَرِى اللَّبَنَ

(۵) اَلْمَرْأَةُ تَحْمِلُ الْجَرَّةَ (۶) الْاَوْزُّ تَغْسِلُ فِي النَّهْرِ

(۷) اَلْبُسْتَانِي يُهَذِّبُ الشَّجَرَ (۸) اَلْوَلَدُ يَشْتَرِى الْمِصْبَاحَ

(۹) اَلْخَادِمُ يَطْوِى الْمَائِدَةَ (۱۰) اَلْبِنْتُ تَقْطِفُ الْوَرْدَةَ

## تمرین ۳ (مشق نمبر۳)

(۱) كَوِّنْ خَمْسَ جُمَلٍ تَبْتَدِئُ كُلُّ جُمْلَةٍ مِنْهَا بِفِعْلٍ مُضَارِعٍ مَرْفُوْعٍ

پانچ جملے ایسے بنائیں ہر جملہ فعل مضارع مرفوع سے شروع ہو۔

(۱) يَشْتَدُّ الْحَرُّ فِي الصَّيْفِ

(۲) يُكْرِمُ الرَّجُلُ لِوَالِدَيْهِ

(۳) يَسْمَعُ خَالِدٌ نَصِيْحَتِي

(۴) تَطْلُعُ الشَّمْسُ

(۵) يَذْهَبُ اَبِي اِلَى السُّوْقِ

(۲) كَوِّنْ خَمْسَ جُمَلٍ يَتَوَسَّطُ كُلًّا مِنْهَا فِعْلٌ مُضَارِعٌ مَرْفُوْعٌ

پانچ جملے ایسے بنائیں کہ فعل مضارع ہر ایک کے درمیان میں ہو۔

(۱) اَحْمَدُ يَخْرُجُ مِنَ الْبَيْتِ

(۲) الطَّبِيْبُ يُدَاوِى الْمَرِيْضَ

(۳) مُحَمَّدٌ يَنُوْمُ بَعْدَ صَلٰوةِ الْعِشَاءِ

(۴) خَالِدٌ يَشْتَرِى الْكُتُبَ مِنَ السُّوْقِ

(۵) حَامِدٌ يَجِيْئُ مِنَ الْمَكَّةِ الْمُكَرَّمَةِ

## تمرین ۴ (مشق نمبر۴)

عَيِّنِ الْاَفْعَالَ الْمُضَارِعَةَ الْمَرْفُوْعَةَ وَالْمَنْصُوْبَةَ وَالْمَجْزُوْمَةَ فِي

الْعِبَارَةِ الآتِيَةِ

آنے والے افعال میں سے فعل مضارع مرفوع، منصوب اور مجزوم کی تعیین کریں۔

يَحْرُثُ الْفَلَّاحُ اَرْضَهُ قَبْلَ زَرْعِهَا كَيْ يَتَشَقَّقَ وَ لِكَيْ يَدْخُلَ الْمَاءُ وَالْهَوَاءُ فِي بَاطِنِهَا، وَ اِذَا لَمْ يَفْعَلْ ذَلِكَ، فَاِنَّ الْمَاءَ يَقِفُ عَلٰى سَطْحِهَا وَ يَمُرُّ الْهَوَاءُ مِنْ غَيْرِ اَنْ يَنْفُذَ اِلٰى اَعْمَاقِهَا، وَ بِذَالِكَ يَقِلُّ عَلَيْهَا وَ يَذْهَبُ تَعِبُ الْعَامِلِيْنَ فِيْهَا سُدًى۔

## حل:

فعل مضارع مرفوع: يَحْرِثُ، يَقِفُ، يَمُرُّ، يَقِلُّ، يَذْهَبُ

فعل مضارع منصوب: تَتَشَقَّقَ، يَدْخُلَ، يَنفُذَ

فعل مضارع مجزم: يَفْعَلْ

## ۵۔تمرين في الانشاء

(۱) كَوِّنْ خَمْسَ جُمَلٍ مَوْضُوْعُهَا "اَلشَّمْسُ" فِي كُلِّ وَاحِدَةٍ مِّنْهَا مُضَارِعٌ مَرْفُوْعٌ۔

پانچ ایسے جملے بنائیے کہ ان کا موضوع سورج ہو اور ان میں فعل مضارع مرفوع ہو۔

(۱) اَلشَّمْسُ تَشْرِقُ الْعَالَمَ بِضَوءِ هَا

(۲) اَلشَّمْسُ تَطْلَعُ مِنَ الْمَشْرِقِ كُلَّ يَوْمٍ

(۳) اَلشَّمْسُ تَغْرِبُ فِي الْمَغْرِبِ كُلَّ يَوْمٍ

(۴) اَلشَّمْسُ تَطْلَعُ مِنَ الْمَغْرِبِ عِنْدَ الْقِيَامَةِ

(۵) اَلشَّمْسُ تَسِيْرُ عَلٰى مَنَازِلِتِهَا كُلَّ يَوْمٍ

(۲) كَوِّنْ خَمْسَ جُمَلٍ مَوضُوعُهَا الشَّارِعُ فِي كُلِّ وَاحِدَةٍ مِّنْهَا مُضَارِعٌ مَرْفُوعٌ

پانچ جملے ایسے بنائیں کہ ان کا موضوع سڑک ہو اور ہر ایک جملہ مضارع مرفوع ہو۔

(۱) اَلشَّارِعُ يَكُوْنُ شَدِيْدُ الزِّحَامِ فِي النَّهَارِ

(۲) اَلشَّارِعُ يَكُوْنُ قَلِيْلُ الزِحَامِ فِي اللَّيْلِ

(۳) اَلشَّارِعُ تَسِيْرُ فِيْهِ السَّيَارَاتُ

(۴) اَلشَّارِعُ يُثَارُ فِيْهِ النَقْعُ وَالغُبَارَاتُ كَثِيْراً

(۳) كَوِّنْ خَمْسَ جُمَلٍ مَوْضُوعُهَا الْمَطَرُ فِي كُلِّ وَاحِدَةٍ مِنهَا مُضَارِعٌ مَرْفُوعٌ۔

پانچ جملے ایسے بنائیے کہ ان کا موضوع بارش ہو اور ہر ایک جملے میں مضارع مرفوع ہو۔

(۱) اَلْمَطَرُ يَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ

(۲) اَلْمَطَرُ يُنبِتُ النبَاتَ مِنَ الْاَرْضِ

(۳) اَلْمَطَرُ يَغْسِلُ الْاَشْجَارَ كُلَّهَا

(۴) اَلْمَطَرُ يَجْعَلُ الْجَوَّ صَافِيًا

(۵) اَلْمَطَرُ يُفِيْدُ كُلَّ شَيْءٍ فوقَ الْاَرْضِ وَتَحْتَ الْاَرْضِ مِنَ الْاِنْسَانِ وَالْحَيْوانِ

## ۶۔ تمرين في الاعراب (اعراب کے بارے میں مشق)

(ل) نموذج (نمونہ)

(۱) يَاكُلُ الثَّعْلَبُ الدَّجَاجَ — لومڑی مرغا کھاتی ہے۔

يَاكُلُ ...... فِعلٌ مضارعٌ مَرْفُوْعٌ — یاکل فعل مضارع مرفوع ہے۔

اَلثَّعْلَبُ ...... فَاعِلٌ مَرْفُوْعٌ  الثعلب (لومڑی) فاعل مرفوع۔

اَلدُّجَاجُ ...... مَفْعُوْلٌ بِهٖ مَنْصُوْبٌ  الدجاج (مرغی، مرغا) مفعول بہ منصوب

(ب) اَعْرِبِ الْجُمَلَ الْآتِيَةَ (آنے والے جملوں کا اعراب بتاؤ)

يَنَامُ الطِّفْلُ  بچہ سوتا ہے۔

يَنَامُ...... فعل مضارع مرفوع ہے حرف ناصب و جازم سے خالی ہونے کی وجہ سے۔

اَلطِّفْلُ  فاعل ہونے کی وجہ سے مرفوع ہے۔

يَحْرُسُ الْخَفِيْرُ الْمَنَازِلَ  محافظ گھروں کی حفاظت کرتا ہے۔

يَحْرُسُ  فعل مضارع مرفوع ہے حرف ناصب و جازم ہونے کی وجہ سے۔

اَلْخَفِيْرُ  فاعل ہونے کی وجہ سے مرفوع ہے۔

اَلْمَنَازِلَ  مفعول بہ ہونے کی وجہ سے منصوب ہے۔

يُحِبُّ الْوَلَدُ اَنْ يَلْعَبَ  لڑکا چاہتا ہے کہ وہ کھیلے۔

يُحِبُّ  فعل مضارع مرفوع ہے حرف ناصب و جازم سے خالی ہونے کی وجہ سے۔

اَلْوَلَدُ  فاعل ہونے کی وجہ سے مرفوع ہے۔

اَنْ يَلْعَبَ  فعل مضارع منصوب ان ناصبہ کے داخل ہونے کی وجہ سے۔

# كَانَ وَ اَخَوَاتُهَا

## (کان اوراس کے اخوات یعنی افعالِ ناقصہ کا بیان)

**الامثلة:**

| | | |
|---|---|---|
| (۱) | اَلزِّحَامُ شَدِيْدٌ | بھیڑ بہت ہے۔ |
| | كَانَ الزِّحَامُ شَدِيْدًا | بھیڑ بہت تھی۔ |
| (۲) | اَلْبَيْتُ نَظِيْفٌ | گھر ستھرا ہے۔ |
| | كَانَ الْبَيْتُ نَظِيْفًا | گھر ستھرا تھا۔ |
| (۳) | اَلثَّوْبُ قَصِيْرٌ | کپڑا چھوٹا ہے۔ |
| | صَارَ الثَّوْبُ قَصِيْرًا | کپڑا چھوٹا ہوگیا۔ |
| (۴) | اَلْبَرْدُ قَارِسٌ | سردی سخت ہے۔ |
| | صَارَ الْبَرْدُ قَارِسًا | سردی سخت ہوگئی۔ |
| (۵) | اَلْخَادِمُ قَوِیٌّ | نوکر طاقتور ہے۔ |
| | لَيْسَ الْخَادِمُ قَوِيًّا | نوکر طاقتور نہیں ہے۔ |
| (۶) | اَلْعَامِلُ نَشِيْطٌ | مزدور چست ہے۔ |
| | لَيْسَ الْعَامِلُ نَشِيْطًا | مزدور چست نہیں ہے۔ |
| (۷) | اَلنَّهْمُ مَرِيْضٌ | پیٹو بیمار ہے۔ |
| | اَصْبَحَ النَّهْمُ مَرِيْضًا | پیٹو (صبح کے وقت) بیمار ہوگیا۔ |
| (۸) | اَلْجَوُّ مُمْطِرٌ | فضا برسنے والی ہے۔ |
| | اَصْبَحَ الْجَوُّ مُمْطِرًا | فضا (صبح کے وقت) برسنے والی ہوگئی۔ |

